۹- اس کا پرانا[۸] بوٹ[۹] کھو گیا
۱۰- ظالم[۱۰] حکمران بُزدل نہ تھا
۱۱- محنتی[۱۱] عورت باورچی خانے میں بیٹھی ہے
۱۲- گرم دودھ پیالی[۱۲] میں ہے
۱۳- اس کے بھورے[۱۳] بال صاف نہ تھے
۱۴- سُست[۱۴] لڑکا ابھی تک سویا ہوا ہے
۱۵- چپٹا[۱۵] پتھر بھاری[۱۶] نہ تھا
۱۶- تنگ[۱۷] گلی خوفناک نہ تھی
۱۷- اونچا ٹیلا[۱۸] دور نہیں ہے
۱۸- موٹی[۱۹] لڑکی خوبصورت نہ تھی
۱۹- نیلی[۲۰] شلوار سوٹ کیس[۲۱] میں ہے
۲۰- بستر کی چادر[۲۲] گیلی[۲۳] ہے
۲۱- یہ کپڑا مضبوط[۲۴] نہیں ہے
۲۲- ہمارا وطن ایک زراعتی[۲۵] مُلک ہے
۲۳- لمبا راستہ مشکل نہ تھا
۲۴- میں نے رنگین پنسل خریدی
۲۵- اندھا[۲۶] فقیر گلی[۲۷] میں تھا

### اشارے

۱-نظیف و پاکیزہ ۲-مرکبِ آبگی ۳-ترسو، بُزدل، ڈر گیا: ترسید، اَن پڑھ: ناخوانده
۴-امین ۵- گیلاس ۶- آدم پُرخور ۷-خوان، سفره ۸- کُہنہ ۹-پوتین ۱۰-بے رحم، سَفّاک ۱۱-ساعی، جدّی ۱۲-فنجان ۱۳-قہوه ئی ۱۴-تُنبل ۱۵- مسطح ۱۶-سَنگین
۱۷-ترسناک ۱۸-تپۂ بلند ۱۹-فربہ، چاق ۲۰-شلوارِ آبی رنگ ۲۱-چمدان ۲۲-ملافہ
۲۳-خیس ۲۴-جنسِ محکم ۲۵- کشورِ فلاحتی ۲۶-نابینا ۲۷- گداگر، گدا ۲۸- گلی: کوچہ، خیابان

# چھٹا سبق

## ضمائر

"ضمیر" سے مراد ایک ایسا کلمہ/لفظ ہے جو کسی اسم کی جگہ استعمال کیا جائے۔ مثال کے طور پر من، ما، تو، شُما، او، ایشان، مَرا، مارا، تُرا، شمارا، اورا، ایشان را۔ یہ سب ضمیر ہیں۔ جس اسم کی بجائے اس کا ضمیر استعمال کیا جائے، اُسے اس ضمیر کا "مرجع" کہا جاتا ہے۔ مثال کے طور پر "بشیر آمد، و روی صندلی نشست" میں لفظِ او، بشیر کی جگہ استعمال ہوا ہے، لہٰذا اُو ضمیر اور بشیر اس ضمیر کا مرجع ہے۔

چند مثالیں:

۱- میں نے بلال کو اس کے اپنے گھر دیکھا — من بلال را در خانۂ خودش دیدم



۲- اُس نے خود کو مار ڈالا — او خود را گشت یا او خویشتن را گشت
۳- تیرا کیمرہ گم ہو گیا — دوربینِ عکاسیِ تو گم شد
۴- ہماری پنسل رشید کی بہن لے گئی — مدادِ ما خواہرِ رشید بُرد
۵- ہم سب خدا کے بندے ہیں — ما ہمہ بندگانِ خدا ہستیم
۶- ابا جان نے مجھے یہ چھوٹی نوٹ بک دی — پدر جان این دفترِ کوچک بمن داد
۷- وہ میرے ہمراہ گیا — او ہمراہم رفت
۸- طاہر نے ہم کو اخروٹ نہ دیا — طاہر مارا گردو نداد
۹- آپ نے خود مجھے یہ کتاب دی — شما خودِتان این کتاب بمن دادید
۱۰- وہ خود تشریف لے گئے — ایشان خودشان تشریف بُردند
۱۱- جمال نے طلال کو سنگترہ دیا — جمال طلال را نارنج داد
۱۲- تو نے خود یہ کام کیا — تو خودت این کار را کردی
۱۳- میرا فونٹین پن دراز میں ہے — قلمِ خودنویسِ من در یا توی کشواست
۱۴- میں نے خود اسے یہ کرسی دی — من خودم اورا این صندلی دادم
۱۵- ہم نے دوستوں کو بلایا ہے — ما دوستان را خوانده یا طلبیده ایم

## مشق-۶

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- اس کی قمیض کا کالر[۱] سخت[۲] ہے
۲- تیرا گھر فلاں گلی میں ہے
۳- میری گھڑی کہاں ہے؟
۴- ہمارا وطن پاکستان ہے
۵- میرے بھائی کی فوٹو[۳] تیرے پاس ہے
۶- ان کی کلائی کی گھڑی[۴] سونے[۵] کی ہے
۷- تیرا کوٹ[۶] میلا[۷] ہو گیا
۸- جمال نے ہمیں ناشپاتی[۸] دی
۹- اس کی ماں نے اسے گاجر[۹] دی
۱۰- تیرا نام شاہد ہے
۱۱- میرے والد نے میرے لیے سائیکل[۱۰] خریدی
۱۲- تیری چچی[۱۱] ہم پر مہربان ہے
۱۳- اس کی کُہنی[۱۲] زخمی[۱۳] ہو گئی
۱۴- دھوبی[۱۴] نے میرا کوٹ دھویا
۱۵- اس کمپنی[۱۵] کا ڈائریکٹر[۱۶] میرے بھائی کا دوست ہے
۱۶- میرے چچا[۱۷] سائیکلوجی[۱۸] کے پروفیسر ہیں

۱۷- یہ میرا ملاقاتی کارڈ(۱۹) ہے
۱۸- میں نے خود اسے اپنی آنکھوں سے دیکھا
۱۹- اس کا بھائی دکاندار(۲۰) ہے
۲۰- میری جیب میں ایک روپیہ ہے
۲۱- تو وہاں خود گیا
۲۲- اس نے میرے ساتھ جھگڑا(۲۱) کیا
۲۳- آپ کا بھائی ضدی(۲۲) ہے
۲۴- تم لنچ(۲۳) کے وقت کہاں تھے
۲۵- کیا آپ کا بھائی مرغی کا چوزہ(۲۴) لایا؟

### اشارے

۱- یقہ، یخہ ۲- سفت ۳- عکس ۴- ساعتِ مُچی ۵- طلائی ۶- کُت
۷- کثیف ۸- گلابی ۹- زردک ۱۰- دوچرخہ ۱۱- عمّہ ۱۲- آرنج ۱۳- مجروح
۱۴- گاذر، رخت شو ۱۵- شرکت ۱۶- مدیر، رئیس ۱۷- عم، عمو ۱۸- استادِ روان شناسی
۱۹- کارتِ ویزت ۲۰- صاحبِ مغازہ ۲۱- دعویٰ کرد ۲۲- لجوج ۲۳- نہار ۲۴- جوجۂ مُرغ

## ساتواں سبق

### (واحد اور جمع)

واحد: اس کے لغوی معنی ایک کے ہیں۔ گرامر کی رُو سے یہ ایک ایسا اسم ہے جس سے کسی ایک چیز یا فرد یعنی انسان وغیرہ کا پتا چلے۔ جیسے کتاب، میز، ستارہ، گھوڑا، روٹی وغیرہ۔

جمع: ایک ایسا اسم ہے جس سے کسی شے یا فرد کے ایک سے زیادہ ہونے کا پتا چلے جیسے کتاب سے کتابہا، میزہا، ستارہ ہا، نان ہا وغیرہ۔

فارسی میں اس کا طریقہ یا پہچان یہ ہے کہ انسان اور جاندار مخلوق کے آخر میں ''ان'' کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ جیسے پسر سے پسران مرد سے مردان، مادر سے مادران وغیرہ۔ جبکہ عام اشیا کے آخر میں ''ہا'' کا اضافہ کیا جاتا ہے جیسے کتاب سے کتابہا، میزہا، ستارہ ہا وغیرہ۔ البتہ جس کے آخر میں ہ ہو اس کے ساتھ ''گان'' کا اضافہ کیا جاتا ہے، جیسے پرندہ سے پرندگان وغیرہ۔ اب چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- میری کتابیں مجید کے پاس ہیں — کتابہای من پیش مجید است
۲- تمہارے مکان میں بہت سے کمرے ہیں — درخانہ یا منزلِ شما اطاقہاے زیاد یا بسیار است
۳- دیہاتی عورتیں محنتی ہوتی ہیں — زنان دِہاتی جدّی ہستند یا می باشند



۴- یہ تمام آدمی حیوان ہیں — این ہمۂ مردان حیوان اند
۵- شاہد نے بلیڈوں کا ایک پیکٹ خریدا — شاہد یک بستۂ تیغ ہایِ خود تراش خرید
۶- ہمارے کتے شکار کے لیے اچھے ہیں — سگانِ ما برای شکار خوب اند
۷- یہ گھوڑے تیز دوڑتے ہیں — این اسبان تیز می دوند
۸- یہ پرندے تیز اڑنے والے ہیں — این پرندگان تیز پَر ہستند
۹- پاکستان میں اچھے پھل ہوتے ہیں — در پاکستان میوہ ہای خوب می باشد
۱۰- یہ کرسیاں ہماری ہیں — این صندلی ہا مالِ ماست
۱۱- لڑکے میدان میں جمع ہوئے — پسران در میدان جمع شُدند
۱۲- اس گلی کی نکڑ پر پرچون فروشوں کی دکانیں ہیں — سرِ این کوچہ دکان ہای خُردہ فروشان است
۱۳- درختوں کے پتے سبز ہوتے ہیں — برگہای درختہا سبز می باشد
۱۴- کیا اس کی ٹانگیں گھٹنوں سے لے کر پنجے تک ننگی نہ تھیں — آیا پاہایش از زانو تا نوکِ پنجہ برہنہ نبود
۱۵- بیل کے سینگ نوکیلے ہیں — شاخہای گاو نرنوکدار است

### مشق۔ ۷

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- مچھلیاں پانی میں ہیں
۲- عورتیں باورچی خانے میں تھیں
۳- بطخیں جھیل(۱) میں نہ تھیں
۴- کتابیں الماری(۲) میں ہیں
۵- سائیکل کے پہیے(۳) گول(۴) ہیں
۶- گھڑی کی سوئیاں(۵) خراب تھیں
۷- پلیٹیں(۶) باورچی خانے میں نہیں ہیں
۸- صابن کی ٹکیاں(۷) مہنگی ہیں
۹- گھروں کی کھڑکیاں(۸) کھلی ہیں
۱۰- کتابوں کے صفحوں پر تصویریں ہیں
۱۱- ستارے آسمان پر ہیں
۱۲- پرندے درختوں کی ٹہنیوں(۹) پر ہیں
۱۳- لڑکے لڑکیاں اور بچے گھروں کے اندر ہیں
۱۴- فوٹو کے فریم(۱۰) چھوٹے تھے
۱۵- پیاسے(۱۱) آدمی پانی کی تلاش میں تھے
۱۶- مائیں بچوں پر مہربان ہیں
۱۷- طالبعلم کلاس کے کمروں میں ہیں
۱۸- پنسلیں ڈبوں(۱۲) میں تھیں
۱۹- وہ اس کارخانے(۱۳) کے ملازم(۱۴) تھے
۲۰- نقشے دیواروں پر تھے

۲۱- آدمی گلی میں سیر(۱۵) کرتے ہیں
۲۲- ہمارے ہمسائے(۱۶) شریف لوگ(۱۷) ہیں
۲۳- کُتے گوشت کھاتے(۱۸) ہیں
۲۴- شیر پھاڑ کھانے(۱۹) والے جانور ہیں
۲۵- سانپ لوگوں کو کاٹتے یا ڈستے(۲۰) ہیں

## اشارے

۱- دریاچہ ۲- قفسہ ۳- چرخہا ۴- مدور، گرد ۵- عقربہا ۶- بشقاب ہا
۷- قالبِ صابون ۸- پنجرہ ہا ۹- شاخہ ہا ۱۰- قاب ہا، چہار چوب ہا
۱۱- تشنگان (تلاش: جستجو) ۱۲- جعبہ ہا ۱۳- کارگاہ ۱۴- کارمندان ۱۵- گردش
۱۶- ہمسایگان ۱۷- مردمان نجیب یا شریف ۱۸- می خورند ۱۹- درندگان ۲۰- می گزند

# آٹھواں سبق

## اسم موصول

موصول کے لُغوی یا لفظی معنی ''ملا ہوا'' کے ہیں۔ گرامر کی رو سے یہ وہ کلمہ ہے کہ جب تک اس کے ساتھ ایک اور جملہ نہ لایا جائے، اس کے معنی پوری طرح سمجھ میں نہیں آتے۔ جس جملہ سے اس کے معنی پورے اور واضح ہوتے ہیں، اسے ''صلہ'' کہا جاتا ہے (صلہ بمعنی ملاؤ یعنی ملانے والا) مثال کے طور پر ''ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد'' میں ''ہر کہ'' اسمِ موصول ہے جبکہ ''خدمت کرد'' اس کا صلہ ہے۔

آنکہ، ہر آن کہ، ہر کہ، آنانکہ، ہرچہ، ہر آنچہ اور آنچہ اسمائے موصول ہیں۔ اب چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- جس نے بدی کی اُس نے نیکی نہ دیکھی — آنکہ بدی کرد، نیکی ندید
۲- جو کچھ تو نے مجھے دیا میں نے گم کر دیا — ہر آنچہ تو بمن (یا مرا) دادی، گم کردم
۳- جس نے بدی کا بیج بویا، اس نے نیکی کی امید نہ رکھی — ہر کہ تخمِ بدی کشت، او چشم نیکی نداشت
۴- جو آیا اس نے نئی عمارت بنائی — ہر کہ آمد عمارتِ نو ساخت
۵- میرے ساتھ جو کچھ کیا اس آشنا نے کیا — با من ہر چہ کرد آن آشنا کرد
۶- جو لوگ کراچی گئے بیمار ہو گئے — کسانیکہ بکراچی رفتند، مریض شُدند
۷- جو آدمی گلی میں تھا اس نے مجھے ہار دیا — مردیکہ در کوچہ یا خیابان بود مرا طوقِ گلو داد



۸- جو آدمی کل یہاں آیا وہ میرا ماموں تھا — کسیکہ دیروز اینجا آمد دائی من بود
۹- جس کتاب کی جلد سُرخ رنگ کی ہے وہ کھو گئی — کتابی کہ جلدش قرمز رنگ است، گم شُد
۱۰- جب سے میں یہاں آیا ہوں میں نے مجید کو نہیں دیکھا ہے — از وقتیکہ یا از روزی کہ من اینجا آمدہ ام مجید را ندیدہ ام
۱۱- جو چھوٹی لڑکی تمہارے سامنے تھی وہ کون تھی؟ — دُخترِ کوچکی کہ پیش شما بود، کہ بود؟
۱۲- میں نے اس عورت کو دیکھا جو پرسوں یہاں تھی — من آن زنی را دیدم کہ پریروز اینجا بود
۱۳- یہ وہی شخص ہے جس نے تمہیں گالی دی — این ہماں شخصیت کہ شما را دشنام یا فحش داد
۱۴- جو بچے جمال کے ساتھ تھے، وہ چھوٹے تھے — بچہ ہای کہ ہمراہ جمال بودند، کوچک بودند
۱۵- یہ وہی آدمی ہے جس کے ساتھ پرسوں تمہارا والد تھا — این ہماں مردی یا شخصی ست کہ پریروز پدر شما با او بود

## مشق-۸

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- جو کوئی آیا اس نے نیا کام کیا
۲- جب تو نیکی نہیں کرتا تو نیکی نہیں دیکھے گا
۳- جو کچھ تو نے مجھے دیا میں نے فقیر کو دے دیا
۴- وہ لڑکا جو کل یہاں آیا میرا بھانجا(۱) تھا
۵- جو کتاب میں تمہارے گھر سے لایا گم ہو گئی
۶- اس نے جو چیز بازار سے خریدی وہ اپنی بہن کو دے دی
۷- جس کسی نے بدی کی اس نے برائی دیکھی
۸- جو کوئی کام کرتا ہے، مزدوری(۲) پاتا ہے
۹- یہ وہی کتاب ہے جو میں لائبریری(۳) سے لایا ہوں
۱۰- جو جوان ہمارے گھر آیا وہ اس لڑکی کا بہنوئی(۴) تھا
۱۱- جو کوئی علم حاصل(۵) کرتا ہے وہ عزت پاتا ہے
۱۲- جو کوئی چوری(۶) کرے وہ سزا(۷) پاتا ہے
۱۳- جو سبق استاد نے پڑھایا میں نے یاد(۸) کر لیا
۱۴- جس سپاہی(۹) نے ڈاکو کو گرفتار(۱۰) کیا، وہ بہادر تھا
۱۵- جو سوال میں نے حل کیا، وہ واقعی(۱۱) آسان نہ تھا
۱۶- جو کوئی بڑوں کا حکم مانتا ہے، وہ نقصان(۱۲) نہیں دیکھتا

۱۷- جس شخص کو پرسوں کتے نے کاٹا(۱۳) تھا، وہ آج ہسپتال(۱۴) میں ہے
۱۸- جس لڑکے کو تو نے گلی(۱۵) میں دیکھا تھا، وہ یہاں نہیں ہے
۱۹- جو بچے(۱۶) اس کے ساتھ تھے، وہ چھوٹے تھے
۲۰- یہ وہی شخص ہے جس سے میں نے سائیکل(۱۷) خریدی
۲۱- جو عقل تو رکھتا ہے، وہ ناقص ہے
۲۲- جو کچھ ملا(۱۸) وہ لے آیا
۲۳- تو(۱۹) جو وہاں تھا، تو نے وہاں کیا دیکھا؟
۲۴- جو کچھ(۲۰) میں نے اس سے کہا، اس نے قبول نہ کیا
۲۵- جو کتاب میں نے چاہی(۲۱) خرید لی

اشارے

۱- خواہرزادہ ۲- مُرد، دسترنج ۳- کتابخانہ ۴- شوہرِ خواہر ۵- دانش می اندوزد
۶- دُزدی کند ۷- عقوبت ۸- حاضر کردم ۹- پاسبان ۱۰- راہزن ۱۱- راستی، حقیقتاً، واقعاً
۱۲- زیان ۱۳- گاز گرفتہ بود ۱۴- بیمارستان ۱۵- کوچہ، خیابان ۱۶- بچہ ہائیکہ ۱۷- دوچرخہ
۱۸- ہرآنچہ یافت ۱۹- تو کہ ۲۰- ہرآنچہ ۲۱- خواستم

## نواں سبق

### (اسمِ تفضیل)

تفضیل کے لغوی معنی کسی کو دوسرے پر ترجیح یا تفضیل و برتری دینا ہے، جبکہ گرامر کی رُو سے اس سے مراد ہے کسی ایک شخص یا چیز کے مقابلے میں کسی دوسرے شخص یا چیز کی بھلائی یا برائی کو نسبتاً زیادہ یا کم ظاہر کرنا ہے۔ ایسی صفت قواعد کی رو سے "اسمِ تفضیل" کہلاتی ہے۔ اس کی تین قسمیں ہیں۔

۱- تفضیلِ نفسی: یعنی کسی خوبی یا برائی کا کسی کمی یا زیادتی و کثرت کے بغیر صرف ایک شخص یا شے سے تعلق ہو۔ جیسے کتابِ خوب، مردِ دانشمند وغیرہ۔

۲- تفضیلِ بعض: جس سے مراد کسی قسم کی بھی کمی یا زیادتی کا دو شخصوں یا دو چیزوں کے باہمی مقابلے سے ثابت ہونا ہے جیسے این کتاب، از کتابِ انگلیسی خوبتر است، رشید از جمیل دانشمندتر است۔ اس میں متعلقہ چیز وغیرہ کی کمی یا زیادتی کے لیے لفظ "تر" استعمال کیا جاتا ہے۔



۳- تفضیلِ کُل: اس سے مراد دو یا دو سے زیادہ چیزوں یا شخصوں کا باہمی مقابلہ کر کے کسی ایک کو باقی سب پر فضیلت دینا یا برتر ثابت کرنا ہے۔ اس میں کمی یا زیادتی کے لیے "ترین" کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے این کتاب از ہمہ کتابہای کتابخانہ خوبترین است۔ رشید از ہمہ دانشجویانِ کلاس/ جماعت داناترین است یا رشید داناترینِ ہمہ دانشجویانِ کلاس است۔ اب چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱- حمید محنتی لڑکا ہے | حمید پسرِ جدّی است |
| ۲- یہ آڑو بھری کڑوی ہے | این آلوبالو تلخ است |
| ۳- یہ سیب میٹھا ہے | این سیب شیرین است |
| ۴- علم، مال سے زیادہ اچھا ہے | علم یا دانش از مال یا دولت بہتر (بہ+تر) است |
| ۵- بلال علم اور عقل میں جمال سے کم نہیں | بلال از لحاظِ دانش و ہوش/ خرد از جمال کمتر نیست یا بلال در دانش و خرد از جمال کمتر (کم+تر) نیست |
| ۶- اس کا بیٹا تیری بیٹی سے زیادہ چھوٹا ہے | پسرش یا پسرِ او از دُخترت یا دخترِ تو کوچک تر است |
| ۷- تیری کتابیں میری کتابوں سے زیادہ ہیں | کتابہای تو از کتابہای من بیشتر است |
| ۸- اس دعوت میں مرد، عورتوں سے کم تھے | در آن دعوت مردان کمتر از زنان بودند |
| ۹- سچ بولنا سب سے اچھی عادت ہے | راستگوئی بہترینِ عادتہا است |
| ۱۰- وہ رشید سے جلدی آ گیا | او از رشید زودتر آمد یا او زودتر آمد تا رشید |
| ۱۱- دوسروں کی نسبت کشمیر کے لوگ حسن و جمال سے حد سے زیادہ مالا مال ہیں | نسبت بہ دیگران اہلِ کشمیر از حسن و جمال یا زیبائی بیشترین مالامال ہستند |
| ۱۲- یہ کتاب زیادہ مہنگی نہیں ہے | این کتاب زیاد یا بیشتر گران نیست |
| ۱۳- ہاتھی دوسرے تمام حیوانوں سے بڑا ہے | فیل بزرگترینِ ہمہ حیوانات دیگر است |
| ۱۴- گدھا جانوروں میں سب سے زیادہ پست ہے | خرپست ترینِ حیوانات/ حیوانان است |
| ۱۵- ان میں بہت سے نوجوان تھے | بیشتر آنہا جوان بودند |

## مشق-۹

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- یہ کتاب دلچسپ[۱] نہیں ہے  ۲- یہ کتاب اس کتاب سے اچھی ہے
۳- کیا یہ عالی شان[۲] عمارت[۳] نہیں ہے  ۴- مال علم سے اچھا نہیں ہے
۵- سعدی ایران کا سب سے بڑا شاعر تھا  ۶- سچائی[۴] سب سے اچھی عادت ہے
۷- پاکستان دنیا کا سب سے بڑا اسلامی مُلک[۵] ہے  ۸- کوہ ہمالیہ دنیا کا سب سے اونچا پہاڑ ہے
۹- تیری تصویر[۶] دوسری سب تصویروں سے زیادہ خوبصورت[۷] تھی  ۱۰- میرے گھر کا صحن تیرے گھر کے صحن سے زیادہ چوڑا[۸] ہے
۱۱- میں تجھ سے زیادہ سُست نہیں ہوں  ۱۲- وہ اس جماعت کا سب سے ذہین لڑکا ہے
۱۳- یہ کتاب اس کتاب سے زیادہ سستی[۹] نہیں ہے  ۱۴- جلسہ میں عورتوں سے زیادہ مرد تھے
۱۵- میرے[۱۰] خیال میں یہ سوال زیادہ مشکل[۱۱] نہیں ہے  ۱۶- یہ سائیکل بہت[۱۲] مہنگی نہیں ہے
۱۷- وہ مجھ سے زیادہ جلدی[۱۳] آیا تھا  ۱۸- وہ اس کو پہلے سے زیادہ[۱۴] پسند[۱۵] کرتا ہے
۱۹- یہ[۱۶] میز بہت بڑی تھی  ۲۰- صلح، جنگ[۱۷] سے بہتر ہے
۲۱- لوہا[۱۸] دوسری تمام دھاتوں[۱۹] سے زیادہ مفید ہے  ۲۲- وہ بہت زیادہ[۲۰] بیمار ہے
۲۳- وہ موٹر کار[۲۱] زیادہ سفید نہیں تھی  ۲۴- تمہارا ماحول[۲۲] بہت بُرا ہے
۲۵- چارلی چپلن ایک مشہور مزاحیہ[۲۳] ایکٹر تھا

### اشارے

۱-جالبِ توجہ، بامزہ، گیرندہ  ۲-باشکوہ، مجلل  ۳-ساختمان  ۴-راستی، راستگوئی
۵- کشور اسلامی  ۶- عکس  ۷-زیبا، قشنگ  ۸-پہن  ۹-ارزان  ۱۰-بنظرم  ۱۱- سخت



۱۲- گران تر یا زیاد گراں  ۱۳-او زودتر آمد تا من  ۱۴- بیش تر از پیش  ۱۵-دوست دارد
۱۶-بزرگ تر یا خیلی/بیشتر بزرگ  ۱۷- صلح بہتر از جنگ است  ۱۸-آھن  ۱۹-فلزات
۲۰-سخت مریض  ۲۱-آتومبیل  ۲۲-محیط  ۲۳-ہُنر پیشۂ کمدی

## دسواں سبق

### (اسمِ عدد)

لفظِ ''عدد'' ایک ایسا اسم ہے جس سے چیزوں یا آدمیوں وغیرہ کی تعداد کا پتا چلتا ہے۔ مثال کے طور پر دو، چہار(۴) شش(۶) دوازدہ(۱۲) پانزدہ(۱۵) دہ(دس) صد(۱۰۰) وغیرہ۔ اب فارسی عدد ملاحظہ ہوں:

ایک: یک  دو: دو  تین: سہ  چار: چہار  پانچ: پنج  چھ: شش  سات: ہفت
آٹھ: ہشت  نو: نُہ  دس: دہ  گیارہ: یازدہ  بارہ: دوازدہ  تیرہ: سیزدہ  چودہ: چہاردہ
پندرہ: پانزدہ  سولہ: شانزدہ  سترہ: ہفدہ  اٹھارہ: ہیجدہ  اُنیس: نُوزدہ  بیس: بیست

بیس کے بعد اُنتیس تک ہر عدد سے پہلے ''بیست وُ'' کا اضافہ ہوگا جیسے بیست و یک(۲۱) بیست و دہ(۲۲)...... بیست و نُہ(۲۹) پھر تیس کے لیے ''سی'' کا لفظ ہے۔ اس میں بھی ہر عدد سے پہلے ''سی وُ'' کا اضافہ ہوگا جیسے سی و یک، سی و دو، سی و سہ،...... سی و نُہ وغیرہ

چالیس کے لیے لفظ چہل ہے۔

پچاس: پنجاہ  ساٹھ: شصت  ستر: ہفتاد  اَسّی: ہشتاد  نوے: نود  سو: صد  ہزار: ہزار

ان سب میں مطلوبہ عدد کے لیے متعلقہ عدد کے ساتھ ''وُ'' کا اضافہ ہوگا اور پھر مطلوبہ عدد لکھا جائے گا۔ مثلاً چہل و ہشت(۴۸) چہل و پنج(۴۵) پنجاہ و دو(۵۲) پنجاہ و پنج(۵۵) شصت و سہ(۶۳) شصت و ہشت (۶۸)...... ہفتاد و سہ(۷۳) ہفتاد و نُہ (۷۹) ہفتاد و چہار(۷۴) وغیرہ۔ ہشتاد و سہ(۸۳) ہشتاد و یک(۸۱) ہشتاد و دو(۸۲) وغیرہ؛ نود و سہ(۹۳) نود و شش(۹۶) نود و نُہ(۹۹) وغیرہ؛ صد و سہ(۱۰۳) صد و چہار(۱۰۴) صد و پنج(۱۰۵) وغیرہ

ترتیبی عدد کے لیے اصل عدد کے آخر میں حرفِ ''م'' کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

پہلا: یکم  دوسرا: دوم  تیسرا: سوم  چوتھا: چہارم  پانچواں: پنجم  چھٹا: ششم

سا تواں: ہفتم　　آٹھواں: ہشتم　　نواں: نہم　　دسواں: دہم　　گیارہواں: یازدہم

بارہواں: دوازدہم　　تیرہواں: سیزدہم　چودھواں: چہاردہم　　پندرہواں: پانزدہم　　سولہواں: شانزدہم

سترواں: ہفدہم　　اٹھارہواں: ہیجدہم　　انیسواں: نوزدہم　　بیسواں: بیستم

بیس کی تعداد سے متعلق عددوں میں ''وم'' کا اضافہ ہوگا۔ مثالیں بیست ویکم (اکیسواں) بیست و دوم (بائیسواں) بیست وسوم (تئیسواں) ...... بیست ونہم (انتیسواں) وغیرہ۔ اسی طرح دوسرے عددوں میں بھی سیّم (تیسواں) سی ویکم: اکتیسواں　　سی ونہم: اُنتالیسواں　　چہلم: چالیسواں　　چہل ویکم: اکتالیسواں　　چہل ونہم: انچاسواں　　پنجاہم: پچاسواں　　پنجاہ ویکم: اکیاونواں، ۵۱　　پنجاہ و دوم (باونواں)　　پنجاہ وسوم (ترپنواں)　　پنجاہ وچہارم (چوون واں، چونواں) پنجاہ وپنجم (پچپنواں) پنجاہ وششم (چھپنواں)　　شصتم (ساٹھواں)　　شصت ویکم (اکسٹھواں) شصت و دوم (باسٹھواں) شصت وہشتم (اڑسٹھواں)　　شصت ونہم (انتہرواں)　　ہفتادم (سترواں)　　ہفتادویکم (اکہترواں) ہفتاد ودوم (بہترواں)　　ہفتادوسوم (تہترواں)　　ہفتادوچہارم (چوہترواں) ہفتادونہم (اناسیواں) ہشتادم (اسیواں)　　ہشتاد ویکم (اکاسیواں)　　ہشتادونہم (نواسی واں)　　نودم (نوے واں) نودویکم (اکانویواں)　　نود و دوم (بانواں)　　صدم (سواں)　　صدویکم (ایک سوایک) صد وپنجم (ایک سوپانچ) وغیرہ

دوسو: دویست، دوصد　　تین سو: سیصد　　چارسو: چہارصد　　پانسو: پانصد　　ہزار: ہزار

ایک ہزارایک: ہزارویک　　ایک ہزارایک سواکیس: ہزار وصد وبیست ویک　　ایک ہزار ایکواں: ہزارویکم　　ایک ہزار بیسواں: ہزاروبیستم　　ایک ہزارایک سواکیسواں: ہزار وصد وبیست ویکم دس لاکھ: ملیون

اب فقروں کی صورت میں چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- ہم نے دس ماہ سیر وتفریح کی　　دہ ماہ سیر وگردش کردیم

۲- خدانے پانچوں انگلیاں برابر نہیں بنائیں　　خدا پنج انگشت یکساں نکرد

(یہاں یہ واضح ہو کہ جہاں بھی ایک سے زیادہ کسی چیز یا شخص کا ذکر ہوگا وہاں اس کی جمع کی صورت استعمال نہیں ہوگی)

۳- جمال نے تین اونٹ، چار گائیں، پانچ ہاتھی اور دو کاریں لاہور بھیجیں　　جمال سہ قطار شُتر و، چہار راس گاو، پنج قطار شُتر و دو عدد آتو مبیل بلاہور فرستاد



۴- ایک ہفتہ سات دن کا اور ایک مہینہ تیس دن کا ہوتا ہے　　یک ہفتہ ہفت روز و یک ماہ سی روز است یا می باشد

۵- ہفتہ، اتوار، پیر، منگل وار، بدھ، جمعرات، جمعہ　　یک شنبہ، دوشنبہ، سہ شنبہ، چہارشنبہ، پنج شنبہ، آدینہ یا جمعہ

۶- اس مہینے کی دسویں تاریخ کو عید تھی　　روزِ دہمِ این ماہ عید بود

۷- ساٹھ سیکنڈ کا ایک منٹ اور ساٹھ منٹ کا ایک گھنٹہ ہوتا ہے　　شصت ثانیہ یک دقیقہ وشصت دقیقہ یک ساعت است

۸- ہم نے ایک جوڑا لباس خریدا　　ما یک دستِ لباس خریدیم

۹- ہماری لائبریری میں پانچ ہزار چھ سو ننانوے کتابیں ہیں　　کتابخانۂ ما پنج ہزار وشش صد ونُود ونُہ کتاب دارد

۱۰- پاکستان ۱۹۴۷ عیسوی میں بنا　　پاکستان در سال ہزار ونُہ صد وچہل و ہفتِ میلادی بوجود آمد

۱۱- وہ بیس دن لاہور رہا　　او بیست روز در لاہور بسر بُرد

۱۲- اس نے ہر روز کتاب کے پچاس صفحے پڑھے　　او ہر روز پنجاہ صفحہ از کتاب خواند

۱۳- پچھلے مہینے کی بارہویں اور تیرہویں تاریخ کو چھٹی تھی　　دوازدہم وسیزدہم ماہِ گذشتہ تعطیل بود یا روزہائے تعطیل بود

۱۴- اگرچہ مہمان عزیز ہوتا ہے لیکن تین دن تک　　اگرچہ مہمان عزیز است یا عزیز می باشد ولی فقط تا سہ روز

۱۵- دونوں ہاتھوں میں دس انگلیاں ہیں　　در ہر دو دست دہ انگشت است

## مشق۔۱۰

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- میں آٹھ سال تک بہاولپور میں رہا　　۲- ہم نے بازار میں دس فقیر دیکھے

۳- بارہ مہینے کا ایک سال ہوتا ہے　　۴- چوبیس گھنٹے کا ایک دن رات [۱] ہوتا ہے

۵- میں نے چار درویش کا قصہ [۲] پڑھا　　۶- وہ کل گلی [۳] میں نہیں تھا

۷- اس نے مجھے تین پنسلیں دیں

۸- اس کتاب کا تیسرا اور چوتھا سبق بہت آسان ہے

۹- اس کی چھوٹی بہن ساتویں جماعت کی طالبہ ہے

۱۰- پچھلے مہینے کی تیرہویں تاریخ کو چھٹی(۴) تھی

۱۱- میں کل چار جوڑے(۵) جوتے لایا

۱۲- ہمارے وطن کے اسی فیصد(۶) باشندے(۷) ان پڑھ(۸) ہیں

۱۳- رمضان کی بائیسویں تاریخ کو اس کی سالگرہ(۹) ہے

۱۴- میرے دائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیاں چھوٹی ہیں

۱۵- اس کتاب میں کُل(۱۰) ۳۵۷ صفحات ہیں

۱۶- ہمارے سکول کی دسویں جماعت میں ایک سو بتیس لڑکے تھے

۱۷- ہمارے کالج کی لائبریری میں سینکڑوں(۱۱) کتابیں ہیں

۱۸- میری جیب میں پانچ سو پچیس روپے تھے

۱۹- ہمارا دوست ۱۹۴۰ء میں پیدا(۱۲) ہوا

۲۰- تیس دن کا ایک مہینہ ہوتا ہے

۲۱- وہ دو بھائی اور پانچ بہنیں ہیں

۲۲- تم ہمارے گھر میں دس دن تک رہو

۲۳- آج میں نے پانی کے تین گلاس پیے

۲۴- اس کتاب کی قیمت پندرہ روپے ہے

۲۵- باغ میں بیس درخت ہیں

### اشارے

۱- شبانہ روز ۲- قصہ، داستان ۳- کوچہ ۴- تعطیل ۵- جُفت ۶- صدی ہشتاد یا ہشتاد درصد ۷- اہالی، مردم ۸- بی سواد ۹- جشنِ روزِ تولد، جشنِ روزِ میلاد یا جشن روزِ مولود ۱۰- روی ہمرفتہ، فقط ۱۱- صدہا ۱۲- متولد شُد، چشم بجہان کشود، بجہان آمد

## گیارھواں سبق

### کسری اعداد اور ضعفی اعداد

ایسے عدد جن سے کسی چیز کے ایک یا زیادہ حصوں کا پتا چلے۔ اردو میں بتا کہتے ہیں جیسے ۱/۴،



۲/۳ وغیرہ۔ مثلاً۔

آدھا یا ۱/۲: نصف، نیم ۱/۳: سہ یک، یک سوم ۱/۴: چہار یک، یک چہارم، یک رُبع ۲½: دو و نیم ۲/۱/۴: دو و ربع ۲/۳/۴: دو و سہ ربع ۲/۳/۵: دو و سہ پنجم ۳/۱/۲ میٹر: سہ متر و نیم ۴/۱/۴ روپے: چہار روپیہ و ربع ایک تہائی: سہ یک، یک سوم تین گُنا، تگنا: سہ برابر، سہ چند، سہ لا ایک ایک کر کے: یکی یکی، یکا یک دو دو کر کے: دو بدو تین تین کر کے: سہ بسہ ایک دن چھوڑ کر: یک روز درمیان

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱- اس نے اپنے سامان کا ۱/۵ حصہ اپنے بھائی کو دیا | او یک خمسِ اثاثیۂ خود را بہ برادرِ خود داد |
| ۲- اس کتاب کی قیمت ساڑھے بارہ روپے ہے | بہای این کتاب دوازدہ روپیہ و نیم است |
| ۳- میری گھڑی میں اس وقت پونے نو بجے ہیں | در ساعتم (یا ساعت من) الآن نُہ، رُبع کم است |
| ۴- اس کی گھڑی آدھ گھنٹہ پیچھے ہے | ساعت او یا ساعتش نیم ساعت عقب است |
| ۵- میں نے آٹھ دن میں صرف ۱/۴ کتاب پڑھی | من در ظرفِ ہشت روز فقط یک رُبع کتاب خواندم |
| ۶- ہماری جماعت میں طالب علموں کی تعداد دس گنا ہو گئی | در کلاسِ ما عدۂ محصلین دہ برابر شد |
| ۷- یہ پانی اس سے دُگنا ہے | این آب دو برابر آنست |
| ۸- میں وہاں زیادہ سے زیادہ چار پانچ روز رُکا | من آنجا بحدِ اکثر چہار پنج روز توقف نمودم |
| ۹- اس نے اس کاپی کے ۶½ صفحے لکھے | او شش صفحہ و نیم این دفتر را نوشت |
| ۱۰- کل ناشتہ سوا آٹھ بجے تیار ہوگا | فردا صبحانہ ساعت ہشت و ربع حاضر شود یا خواہد شد |
| ۱۱- یہ گندم اس سے بیس گنا ہے | این گندم بیست مقابلِ آنست |
| ۱۲- میں نے اس کتاب کا بارھواں سبق یاد کیا | من درس دوازدہم این کتاب را یاد گرفتم یا دوازدہمینِ درس این کتاب را یاد گرفتم |
| ۱۳- جلسہ میں ہزاروں لوگ موجود تھے | در جلسہ ہزارہا مردم موجود بودند |
| ۱۴- ۲x۲=۴ | دو دو تا می شود چہار تا |

۱۵- ۱۲÷۳=۴ دوازدہ تقسیم بر سہ می شود چہار

۱۶- ۲+۲=۴ دو باضافہ دو مساوی است با چہار

۱۷- ۶-۲=۴ شش منہایِ دو مساوی است با چہار

## مشق-۱۱

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- میری گھڑی میں پونے بارہ(۱) بجے ہیں

۲- تو چار بجکر بارہ(۲) منٹ پر کہاں تھا

۳- وہ ساڑھے گیارہ(۳) بجے گھر میں تھا

۴- اس نے سوا(۴) سات بجے مجھے فون(۵) کیا

۵- ہم کراچی میں صرف سات آٹھ دن رہے

۶- میں نے تجھ سے دُگنا(۶) کام کیا

۷- وہ ایک ایک(۷) کر کے کلاس روم میں داخل ہوئے

۸- اس نے اس کتاب کی دگنی قیمت ادا(۸) کی

۹- ہمارے شہر کی آبادی(۹) دس(۱۰) گنا زیادہ ہوگئی

۱۰- ہم سوا سات بجے(۱۱) کالج گئے

۱۱- میں نے سات بجکر ۱۲ منٹ پر ناشتہ کیا

۱۲- اس نے اپنی(۱۲) جائیداد کا ۲/۷ حصہ فروخت کر دیا

۱۳- رشید نے اس کتاب کے ۳/۴ ۳۴ صفحے پڑھے

۱۴- سورج غروب ہونے کے پونے دو گھنٹے بعد وہ یہاں آیا

۱۵- ان کی تعداد چار(۱۳) گنا ہوگئی

۱۶- لڑکے تین(۱۴) تین کر کے ہال(۱۵) میں داخل ہوئے

۱۷- طلبا دو دو کر کے کلاس(۱۶) روم سے باہر(۱۷) نکلے

۱۸- سات دن میں ایک(۱۸) مرتبہ کالج میں چھٹی ہوتی ہے

۱۹- میں نے کاپی کے سوا(۱۹) چھ صفحے لکھے

۲۰- تو نے مجھے ڈیڑھ(۲۰) گھنٹہ انتظار(۲۱) کرایا

۲۱- ۳×۸=۲۴

۲۲- ۹-۳=۶

۲۳- ۲۷÷۳=۴

۲۴- ۶×۷=۱۳

۲۵- وہ آٹھ نو(۲۲) دن کے بعد واپس(۲۳) آیا



### اشارے

۱- یک ربع بہ دوازدہ ماندہ، ساعتِ دوازدہ ربع کم ۲- دوازدہ دقیقہ از چہار گذشتہ
۳- ساعت یازدہ و نیم ۴- ساعت ہفت و ربع ۵- تلفون ۶- دو برابر، دو چند ۷- یکی یکی
۸- پرداختم ۹- جمعیت ۱۰- دہ برابر، دہ چند ۱۱- دانشکدہ ۱۲- مِلک، مال، دارائی
۱۳- چہار برابر ۱۴- سہ بسہ ۱۵- وارِد تالار شُدند ۱۶- اطاقِ درس ۱۷- خارج شدند
۱۸- ہر ہفت روز دانشکدہ تعطیل است ۱۹- شش صفحہ و ربع دفتر ۲۰- یک ساعت و نیم
۲۱- معطل نگاہ داشتی ۲۲- ہشت نُہ روز ۲۳- برگشت

## بارہواں سبق

### اسمائے معیت

مَعِیّت کے لغوی معنی ''ساتھ اور ہمراہی'' کے ہیں۔ گرامر کی رو سے ایسے مخصوص الفاظ جو مختلف اشیاء کے ساتھ استعمال کیے جاتے ہیں۔ مثلاً۔

گھر اور مکان کے لیے لفظ 'باب' استعمال ہوتا ہے: چہار باب خانہ، یک باب دکان

پہننے کے کپڑوں کے لیے ''پوشہ'': دو پوشہ پیراہن

روٹی یا گاؤں کے لیے ''پارہ'': دو پارۂ نان، پنج پارہ دہ

کاغذ کے لیے ''تختہ'': چہار تختۂ کاغذ

درخت کے لیے ''تنہ'': چہل تنہ انبہ

کتاب کے لیے جلد: سہ جلد کتاب

جوتا، موزہ یا جوڑا چیزوں کے لیے ''جفت'': دو جفت کفش، چہار جفت جوراب

انگوٹھی کے لیے ''حلقہ'': ہشت حلقۂ انگشتر

موتی، پھل یا انڈے کے لیے دانہ: چہار دانہ انار، سہ دانہ تخم مُرغ

لباس یا فرنیچر کے لیے دست: سہ دست لباس

چاقو یا چھری کے لیے دستہ: چہار دستۂ کارد یا چاقو

مشینری یا کلاک کے لیے دستگاہ: یک دستگاہِ رادیو

گائے، بیل، بھینس یا بکری کے لیے راس: نُہ راس گاؤ، دہ راس نرگاؤ
ہاتھی کے لیے زنجیر: چہار زنجیر فیل
باجوں کے لیے ساز: دو ساز چنگ
ہرن کے لیے شاخ: دوازدہ شاخ آہو
گلاس کے لیے شیشہ: سہ شیشۂ آب
بندوق کے لیے ضرب: ہفت ضرب تفنگ
تھان کے لیے طاقہ: چہار طاقہ ماہوت، دو طاقہ شال
توپ کے لیے عرادہ: دو عرادۂ توپ
کشتی یا جہاز کے لیے فروند: سہ فروند کشتی، دو فروند جہاز
دری یا قالین کے لیے: دو فرد قالی
اسٹامپ، سرٹیفکیٹ یا تالاب کے لیے قطعہ: سہ قطعہ گواہی نامہ، دو قطعہ استخر، دو قطعہ مدرک
خچر یا اونٹ کے لیے قطار: چہار قطار قاطر سہ قطار شتر
کتوں اور درندوں کے لیے قلادہ: ہفت قلادہ سگ، سہ کلادہ شیر
گھوڑے کے لیے لگام: دہ لگام اسپ
آنوں کے لیے موازی: موازی سیزدہ آنہ (نوٹ: آنہ پرانا سکہ جس کے چار پیسے ہوتے تھے)
روپوں کے لیے مبلغ: مبلغ ہزار روپیہ
دیا سلائی کے لیے میل: شش میل کبریت
غلام یا نوکر کے لیے نفر: دو نفر کنیز، سہ نفر غلام
(پنج بقچہ یا بغچہ رخ، چہار کلافہ ریسمان، دو کیسہ گونی)

اب چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- میں نے دو کتابیں خریدی تھیں — من دو جلد کتاب خریدہ بودم
۲- نو عورتیں گلی میں آئیں — نُہ نفر زن در کوچہ آمدند
۳- جمال کے پاس گیارہ بیل ہیں — جمال یازدہ راس نرگاو دارد
۴- میں نے بلال کو آٹھ پنسلیں دیں — من بلال را ہشت عدد مداد دادم
۵- ہم نے دو جوڑے لباس خریدا — ما دو دست لباس خریدیم



۶- میں تیرہ انڈے لایا — من سیزدہ دانہ تخم مرغ آوردم
۷- طلال کے دو مکان ہیں — طلال دو باب خانہ دارد
۸- اس لڑکے نے پانچ ہاتھی اور چھ اونٹ دیکھے — آن پسر پنج زنجیر فیل و شش قطار (یا مہار) شتر را دید
۹- میرے پاس ایک ریڈیو سیٹ ہے — من یک دستگاہ رادیو دارم
۱۰- جنگ میں چھ توپیں دشمنوں کے ہاتھ لگیں — در جنگ شش عرادۂ توپ بدست دشمنان افتاد
۱۱- سپاہی کے پاس دو بندوقیں ہیں — سرباز دو قبضۂ تفنگ دارد یا دو ضرب تفنگ
۱۲- دشمنوں کے پانچ جہاز سمندر میں ڈوب گئے — پنج فروند کشتیٔ دشمنان بدریا فرو رفت
۱۳- وہاں کئی لوگ تھے — در آنجا چندین نفر مردم بودند
۱۴- اس نے بارہ دیا سلائیاں خریدیں — او دوازدہ میل کبریت خرید
۱۵- میں بینک سے دس ہزار روپیہ لایا — من از بانک مبلغ دہ ہزار روپیہ آوردم

## مشق-۱۲

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- پچھلے منگل[۱] میں نے دس[۲] کتابیں خریدیں
۲- اس نے تین رومال[۳] اور چار بنیانیں[۴] خریدیں
۳- ہم نے چار مفلر[۵] رکھے ہیں
۴- وہ میرے لیے ایک ہاف بائیلڈ[۶] یا ادھ بُھنا انڈا لایا
۵- سرکس[۷] میں دس گھوڑے، دو ہاتھی اور ایک چیتا[۸] تھا
۶- وہاں پندرہ بندر[۹] اور کئی کتے[۱۰] تھے
۷- وہ میرے لیے ایک بڑا گلاس[۱۱] پانی لایا
۸- اس نے ایک پیالی[۱۲] چائے پی
۹- عامر کے دو مکان یا تین مکان ہیں
۱۰- میری گھڑی آدھ گھنٹہ آگے ہے
۱۱- سپاہی نے ایک بندوق کھو دی[۱۳]
۱۲- میں نے چڑیا گھر[۱۴] میں پانچ ہاتھی اور سات ہرن دیکھے
۱۳- رشید نے بیس روپے بارہ آنے فیس[۱۵] ادا کی
۱۴- کھیت[۱۶] میں چار بیل تھے

۱۵- چار گائیں، دو گھوڑے اور تین ہرن اس کی ملکیت (۱۷) ہیں
۱۶- میں نے دیا سلائی کی دو ڈبیاں خریدیں
۱۷- وہ چار گلاس شراب (۱۸) کے لایا
۱۸- میں نے چار بنڈل (۱۹) سوتر، پانچ رسیاں (۲۰) اور دس بوریاں (۲۱) خریدیں
۱۹- اس نے ایک ریڈیو سیٹ (۲۲) بیچ دیا
۲۰- انہوں نے بارہ کیلے (۲۳) اور آٹھ انڈے کھائے

### اشارے

۱- روز سہ شنبہ ۲- دہ جلد کتاب ۳- دستمال ۴- زیر پیراہن ۵- شالِ گردن
۶- یک عدد تخم مرغ نیم رو ۷- سیرک ۸- پلنگ ۹- بوزنہ، میمون ۱۰- چندین سگ
۱۱- یک لیوانِ آب ۱۲- یک فنجان چای ۱۳- گم کرد ۱۴- باغِ وحش ۱۵- ماہیانہ پرداختن
۱۶- مزرعہ ۱۷- مالِ ایشاں ۱۸- عرق ۱۹- قچۂ نخ ۲۰- کلافۂ ریسمان ۲۱- کیسہ گونی
۲۲- دستگاہِ رادیو، دستگاہِ بی سیم ۲۳- موز

## تیرھواں سبق

### (مصدر)

مصدر کے لغوی معنی ہیں: نکلنے کی جگہ، منبع، سرچشمہ، بنیاد۔ علم نحو یعنی گرامر کے مطابق ایسا کلمہ جس سے فعل اور صیغے مُشتق (نکلے ہوئے) ہوں۔ دوسرے لفظوں میں ایسا اسم جس سے مراد کسی کام کا کرنا، ہونا یا سہنا زمانہ کے تعلق کے بغیر پایا جائے۔ جیسے کردن (کرنا) خوردن (کھانا) رفتن (جانا) وغیرہ۔ مختلف افعال کے مصادر کے آخر میں ''تن'' یا ''دن'' آتا ہے اور یہ حروف اس کی علامت ہیں۔

اب چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- نہ چلنے کی ہمت نہ ٹھہرنے کی جگہ | نہ پایِ رفتن نہ جایِ ماندن |
| ۲- آنا اپنے ارادے سے جانا اجازت سے | آمدن باارادت، رفتن بااجازت |
| ۳- رکھنے کے لیے سونا اور پتھر برابر ہیں | برای نہادن چہ زر و چہ سنگ |
| ۴- ماں نے بچے کو راستہ چلنا سکھایا | مادر بچہ را راہ رفتن آموخت |



| | |
|---|---|
| ۵- دوستوں کا دل دکھانا بُری بات ہے یا اچھی بات نہیں ہے | دلِ دوستان را آزردن کارِ بداست یا کارِ خوب نیست |
| ۶- علم ہونا طاقتور ہونا ہے | دانا شدن توانا شدن |
| ۷- یہ پینے کا پانی نہیں ہے | این آبِ خوردن نیست |
| ۸- کہنا آسان ہے اور کرنا مشکل | گفتن آسان است و کردن مشکل یا دشوار |
| ۹- رات سونے اور آرام کرنے کے لیے ہے | شب برای خوابیدن و آسودن است |
| ۱۰- دن کام کرنے کے لیے ہے | روز برای کار کردن است |
| ۱۱- آنکھ دیکھنے اور کان سننے کے لیے ہیں | چشم برای دیدن و گوش برای شنیدن است |
| ۱۲- زبان بولنے کے لیے اور عقل یاد کرنے کے لیے ہے | زبان برایِ گفتن و ہوش برای یاد گرفتن است |
| ۱۳- ہاتھ، مُنہ اور بدن کو صابون سے دھونا مفید ہے | دست و رو و بدن را با صابون شستن مفید است |
| ۱۴- کھانا زندہ رہنے کے لیے ہے نہ کہ زندہ رہنا کھانے کے لیے | خوردن برای زیستن است نہ زیستن برای خوردن |
| ۱۵- بعض کے لیے جھوٹ بولنا آسان ہے اور بعض کے لیے مشکل | برای بعضی دروغ گفتن آسان است و برای بعضی مشکل |

## مشق-۱۳

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- پاؤں چلنے کے لیے اور ہاتھ کام کرنے کے لیے ہیں
۲- جانا آسان ہے اور آنا مشکل ہے
۳- جینا (۱) کھانے کے لیے نہیں ہے، کھانا جینے کے لیے ہے
۴- دن سونے کے لیے نہیں کام کرنے کے لیے ہے
۵- انارکلی میں شام کے وقت راستہ چلنا آسان نہیں ہے
۶- ورزش کرنا صحت کے لیے مفید (۲) ہے
۷- مشین (۳) کپڑے سینے کے لیے ہے
۸- یہ پانی نہانے (۴) کے لیے ہے
۹- پنسل کاغذ پر لکھنے کے لیے ہے
۱۰- ٹکٹ (۵) کے بغیر سفر کرنا جُرم (۶) ہے

١١- یہاں ہارن (٧) بجانا منع ہے
١٢- ہم نے استاد سے پڑھنا لکھنا سیکھا
١٣- فٹ بال (٨) کھیلنے (٩) کے لیے ہے
١٤- یہاں سگریٹ (١٠) پینا سخت (١١) منع (١٢) ہے
١٥- صبح سویرے (١٣) اٹھنا صحت کے لیے ضروری (١٤) ہے
١٦- جلدی سونا اور جلدی اٹھنا اچھی عادت ہے
١٧- یہ سائیکل سواری کرنے کے لیے ہے
١٨- سچ (١٥) بولنا نیک بچوں کی عادت ہے
١٩- چاک (١٦) سے لکھنا چاہیے
٢٠- یہ کام کرنا آسان ہے

### اشارے

١- زیستن ٢- سودمند ٣- ماشین ٤- آب تنی کردن، شُست و شو کردن ٥- بدون بلیط یا بلیت ٦- جنایت، جُرم ٧- بوق زدن ٨- فوتبال ٩- بازی کردن ١٠- سیگار کشیدن، سیگار دودی کردن ١١- اکیداً ١٢- ممنوع ١٣- صبح زود (اُٹھنا: برخاستن، بیدار شدن) ١٤- لازم ١٥- راست گفتن ١٦- گچ

## چودھواں سبق

## (ماضی مطلق)

ماضی مطلق ایک ایسا ماضی (گذرا ہوا زمانہ) ہے جس سے کسی ایسے فعل کا کرنا ظاہر ہو جو مطلقاً گذرے ہوئے زمانے میں ہوا ہو یعنی اس میں زمانے کے دور یا نزدیک ہونے کی کوئی قید یا شرط نہ ہو، جیسے رفیق کتاب خواند (رفیق نے کتاب پڑھی) من نان خوردم (میں نے روٹی کھائی) وغیرہ۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ١- اس نے سٹیشنری کی دکان سے پین خریدا | او از نوشت افزار فروشی قلمِ خودنویس خرید |
| ٢- میں نے چاک اور پنسل سے لکھا | من با گچ و مداد نوشتم |
| ٣- پرسوں رات مجھے نیند نہ آئی | پریشب خوابم نبرد (نہ بُرد) |
| ٤- مجھے وہاں کوئی چیز نہ ملی | آنجا چیزی گیرم نیامد، آنجا چیزی گیر نیاوردم |
| ٥- ہم نے چند روپوں کا تقاضا کیا | ما تقاضای مبلغی پول کردیم |
| ٦- بچے نے ناک میں انگلی ڈالی | بچہ انگشت در سوراخ بینی کرد |



| اردو | فارسی |
|---|---|
| ٧- تو نے مجھے گانا نہ سنایا | تو برای من آواز نخواندی |
| ٨- میں نے اس جیسا شخص اپنی زندگی میں نہیں دیکھا | من در عمر خود ہمچنان شخصی ندیدم |
| ٩- بوڑھا آدمی کھانسا اور تھوک منہ سے باہر پھینکا | پیرمرد سرفہ کرد و آب دہن از دہان بیرون انداخت |
| ١٠- لڑکے اس ڈاڑھی مُنڈے شخص پر ہنسے | طفلان یا پسران بر آن مردِ بی ریش خندہ کردند |
| ١١- تم نے ٹائم پیس کو چابی نہیں دی | شما ساعت شماطہ دار را کوک نکردید |
| ١٢- جلسہ رات کے ساڑھے گیارہ بجے برخاست ہوا | جلسہ نیم ساعت بہ نصف شب بپایان رسید یا نیم ساعت بہ نصف شب ماندہ بہم خورد |
| ١٣- لڑکی بیمار ہو گئی اور علاج سے تندرست ہوئی | دختر بہ بیماری مبتلا گردید و با معالجہ بہبودی یافت |
| ١٤- ہم نے کھیل کے میدان میں چند سنیپ شاٹ لیے | ما چند عکسہای فوری از میدانِ بازی برداشتیم |
| ١٥- ان کا ہم سے جھگڑا ہو گیا | ایشان با ما دعویٰ کردند |

## مشق-١٤

١- تو نے اپنا قیمتی وقت (١) ضائع (٢) کر دیا
٢- میں نے تھوڑا سا (٣) ٹھنڈا پانی پیا
٣- وہ اپنے قول سے پھر (٤) گیا
٤- انہوں نے ایک دلچسپ (٥) کہانی سُنی
٥- حکومت نے مجرم کو پھانسی (٦) پر لٹکا دیا
٦- ہماری گاڑی پلیٹ (٧) فارم کے قریب ٹھہری (٨)
٧- اس کی بہن نے لطیف کے بھائی کا بُت (٩) توڑ دیا
٨- میں نے اپنی گائے محمود کے پاس بیچ دی
٩- وہ ہمارا سائیکل کالج (١٠) لے گئے
١٠- جیب کترے (١١) نے میرا بٹوا (١٢) چرا لیا
١١- کل انہوں نے ہمارا بہت انتظار (١٣) کیا مگر ہم نہ گئے
١٢- اس نے مہمانوں کی بڑی آؤ بھگت (١٤) کی
١٣- کیا تم نے اپنے والدین کی خدمت (١٥)
١٤- اسامہ کا چچا (١٦) مجھے راستے میں (١٧) ملا

۱۵- کار[۱۸] ٹرک[۱۹] سے ٹکرا[۲۰] گئی

۱۶- کل[۲۱] شام ایک کشتی[۲۲] دریائے راوی میں ڈوب گئی

۱۷- آپ نے ربڑ کی یہ گڑیا[۲۳] کتنے میں خریدی؟

۱۸- کیا تو نے یہ ربڑ[۲۴] آٹھ آنے میں لیا؟

۱۹- چور جیل[۲۵] خانے سے بھاگ نکلا[۲۶]

۲۰- کیا رشید نے میرا خط[۲۷] ڈاک میں ڈال[۲۸] دیا؟

۲۱- اس کا مجھ سے جھگڑا[۲۹] ہو گیا

۲۲- بطخ نے پانی میں غوطہ[۳۰] لگایا

۲۳- میں نے ابھی تک لنچ[۳۱] نہیں کھایا

۲۴- آپ نے مرغا[۳۲] کتنے[۳۳] میں خریدا؟

۲۵- تم نے کمبل[۳۴] کو تہرا[۳۵] کیا

## اشارے

۱-وقت گران بہا ۲- تلف کردن ۳-مقداری ۴-از قول تخلف ورزیدن
۵- داستان، حکایت ۶-بدار کشیدن ۷-اسکلہ ۸- متوقف گردیدن ۹-سرِ قلم
۱۰- دانشکدہ ۱۱-جیب تراش، جیب بر ۱۲- کیف پول، کیسہ ۱۳-صبر کردن، منتظرِ کسی بودن، معطل کردن ۱۴-پذیرائی کردن ۱۵-خدمت بہ مادر و پدر ۱۶-عم، عمو ۱۷-برخوردن
۱۸-اتومبیل ۱۹- کامیون ۲۰- تصادف کردن ۲۱-غروب شب ۲۲- قائق (ڈوبنا: غرق شدن، بہ آب فرو رفتن) ۲۳-عروسک لاستکی ۲۴-مدادِ پاک کن ۲۵-محبس
۲۶-فرار کردن ۲۷-نامہ، کاغذ ۲۸-بہ پُست دادن ۲۹-دعوا کردن ۳۰-غوطہ خوردن
۳۱-نہار صَرف کردن ۳۲-خروس ۳۳-بچند ۳۴-پتو ۳۵-سہ لا کردن

# پندرھواں سبق

## (ماضی قریب)

ماضی قریب سے کوئی ایسا فعل ظاہر ہوتا ہے جو قریب کے گذرے ہوئے زمانے میں واقع ہوا ہو۔ مثلاً: او رفتہ است (وہ گیا ہے) تو خوردہ ای (تو نے کھایا ہے)' من نوشتہ ام (میں نے لکھا ہے) مصدر کا ''تن'' یا ''دن'' چھوڑ کر جو لفظ آئے گا، اس کے آگے ضمیر کے مطابق ''ہ است'' وغیرہ کا اضافہ کیا جاتا



ہے۔ مثلاً رفتن سے صیغہ واحد غائب ''رفتہ است'' (وہ گیا ہے)' صیغہ جمع غائب ''رفتہ اند'' (وہ گئے ہیں) صیغہ واحد حاضر ''رفتہ ای'' (تو گیا ہے) ''رفتہ اید'' (تم گئے ہو)' صیغہ واحد متکلم ''رفتہ ام'' (میں گیا ہوں) صیغہ جمع متکلم ''رفتہ ایم'' (ہم گئے ہیں)

اب چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- تیرا بہنوئی یورپ سے لوٹ آیا ہے — شوہر خواہرِ تو از اروپا باز گشتہ است

۲- کیا تم نے رات کا کھانا کھا لیا؟ — آیا شما شام خوردہ اید؟

۳- وہ ایک امیر گھرانے میں پیدا ہوا ہے — او در خانوادۂ متمولی تولد یافتہ است

۴- انہوں نے ابھی تک لکھنا پڑھنا نہیں سیکھا ہے — ایشان تا کنون نوشتن و خواندن یاد نگرفتہ اند

۵- ہم نے ریلوے ٹائم ٹیبل تین روپے میں خریدا ہے — ما برنامۂ حرکت قطار را بہ سہ روپیہ خریدہ ایم

۶- کھیل کے میدان میں گھاس اُگی ہوئی ہے — در زمین بازی علف روئیدہ است

۷- ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے میں نے آپ کو کہیں دیکھا ہے — مثل این کہ شما را جائی دیدہ ام

۸- کیا تم نے چیچک کا ٹیکہ لگوایا ہے؟ — آیا شما بر ضد آبلہ تلقیح شدہ اید؟

۹- کئی سال سے اس نے ہمیں نہیں دیکھا ہے — چندین سال است کہ او ما را ندیدہ است

۱۰- آپ میرا کام بھول گئے ہیں — کارِ من از یادِ تان رفتہ است یا شما کارم را فراموش کردہ اید

۱۱- ہم نے ہفتہ کے دنوں کے نام یاد کر لیے ہیں — ما نامہای روزہای ہفتہ را یاد گرفتہ ایم

۱۲- ابھی تو گیارہ بجے ہیں — الآن ساعت یازدہ زدہ است

۱۳- میں نے اپنی جوتی پالش کر دی ہے — من کفشِ خود را واکس زدہ ام

۱۴- پانی سردی سے جم گیا ہے — آب از سرما یخ بستہ است

۱۵- اس سال ابھی تک بارش نہیں ہوئی — اِمسال ہنوز باران نیامدہ است

## مشق-۱۵

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- یہ سیب خراب[۱] ہو چکے ہیں

۲- وہ سخت[۲] زخمی ہو گیا ہے

۳- اس کے جوتے کی[۳] ایڑھی اکھڑ گئی[۴] ہے

۴- وہ یہاں سے کتنی دور[۵] گیا ہے

۵- ابھی گھڑی نے نو بجائے[۶] ہیں
۶- تم تو اس کام سے تھک[۷] گئے ہو
۷- کیا آپ نے میرے جوتوں کو پالش کر دی[۸] ہے
۸- ٹوتھ پاوڈر[۹] نے اپنی خوشبو چھوڑ[۱۰] دی ہے
۹- اس سال میں نے داخلے کے امتحان[۱۱] میں شرکت نہیں کی ہے
۱۰- ہم نے پلیٹ فارم[۱۲] ٹکٹ خرید لیا ہے
۱۱- تو نے فوجی وردی[۱۳] کیوں پہن رکھی ہے
۱۲- انہوں نے چیچک کا ٹیکہ[۱۴] لگوا لیا ہے
۱۳- آج اس کی سائیکل کی دیوار سے ٹکر ہوگئی[۱۵] ہے
۱۴- ہماری گھڑی کا سپرنگ[۱۶] ٹوٹ گیا ہے
۱۵- میں نے یورپ کا بنا ہوا کیمرہ[۱۷] خرید لیا ہے
۱۶- پاکستان میں فلمی صنعت[۱۸] نے آخری چند سالوں میں نمایاں[۱۹] ترقی کی ہے
۱۷- تو نے کئی مرتبہ انعام[۲۰] جیتا ہے
۱۸- یہ کپڑا[۲۱] ابھی جاپان[۲۲] سے آیا[۲۳] ہے
۱۹- مجھے دو[۲۴] دن سے پاخانہ[۲۵] نہیں آیا ہے
۲۰- آپ پشاور میں کہاں ٹھہرے[۲۶] ہوئے ہیں
۲۱- وہ دونوں ایک ماہ سے اس بیماری میں مبتلا[۲۷] ہیں
۲۲- میں نے ریلوے ٹائم ٹیبل[۲۸] خرید لیا ہے
۲۳- مسلم لیگ نے یہ تجویز[۲۹] رد کردی[۳۰] ہے
۲۴- ہم نے کئی سال سے چڑیا گھر[۳۱] نہیں دیکھا ہے
۲۵- گھڑی[۳۲] ساز نے میری رسٹ واچ[۳۳] کی مرمت[۳۴] نہیں کی ہے

## اشارے

۱- گندیدن ۲- شدیداً ۳- پاشنۂ کفش ۴- دررفتن ۵- چند دور ۶- زدن ۷- خستہ شُدن ۸- واکس زدن ۹- گرد دندان ۱۰- عطرش تمام شدہ است ۱۱- امتحانِ ورودی ۱۲- بلیطِ ورودی یا بلیت ورودی ۱۳- لباسِ سربازی ۱۴- برضدِ آبلہ تلقیح شُدن ۱۵- تصادف کردن یا شُدن ۱۶- فنر ۱۷- دوربینِ عکاسی ساختِ اروپا ۱۸- صنعتِ فیلم ۱۹- پیشرفتِ شایانی ۲۰- جائزہ بُردن ۲۱- فعلاً ۲۲- ژاپون ۲۳- واردشدن ۲۴- دوروز است ۲۵- شکم کارنہ کردہ است ۲۶- توقف نمودن، اقامت کردن ۲۷- مبتلا بہ بیماری شدن ۲۸- برنامۂ حرکتِ



قطار ۲۹- پیشنہاد ۳۰- رد کردن ۳۱- باغِ وحش ۳۲- ساعت از ۳۳- ساعتِ مُچی ۳۴- تعمیر کردن

# سولہواں سبق

## (ماضی بعید)

ماضی بعید سے کسی ایسے فعل کا پتا چلتا ہے جو دور کے گذرے ہوئے زمانے میں واقع ہوا ہو جیسے من رفتہ بودم (میں گیا تھا)، او آمدہ بود (وہ آیا تھا)، ایشان خوردہ بودند (انہوں نے کھایا تھا)، ما نوشتہ بودیم (ہم نے لکھا تھا)، تو رفتہ بودی (تو گیا تھا)، شما رفتہ بودید (تم گئے تھے)۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- جب میں گھر پہنچا تو سورج غروب ہو چکا تھا | وقتیکہ بہ منزل رسیدم آفتاب غروب کردہ بود |
| ۲- کل ہم پونے بارہ بجے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے | دیروز ما ساعت دوازدہ ربع کم بخدمت شما رسیدہ بودیم |
| ۳- کیا میں نے تمہارے لیے ماچس کی ایک ڈبی نہیں خریدی تھی؟ | آیا من برای شما یک قوطی کبریت نخریدہ بودم؟ |
| ۴- انہوں نے سگریٹ کی چار ڈبیاں خریدی تھیں | ایشان چہار بستۂ سیگار خریدہ بودند |
| ۵- پرسوں یہاں ایک بس الٹ گئی تھی | پریروز اینجا اتوبوسی واژگون شدہ بود |
| ۶- اپنی کامیابی کی خبر سُن کر وہ خوشی سے پھولے نہ سمایا تھا | او خبرِ موفقیتِ خود را شنیدہ از خوشحالی بہ پوست نگنجیدہ بود |
| ۷- انہوں نے اپنا پرانا کمبل فقیر کو دے دیا تھا | ایشان پتوی کہنۂ خود بہ گدائی دادہ بودند |
| ۸- تو نے یہ کتاب کتنے میں خریدی تھی؟ | تو این کتاب بچند خریدہ بودی؟ |
| ۹- یہ خبر سن کر تیرا رنگ اڑ گیا تھا | این خبر شنیدہ رنگت مثل گچ سفید شدہ بود |
| ۱۰- پچھلے سال اس کارخانے کے ملازموں نے ہڑتال کر دی تھی | سالِ گذشتہ کارمندانِ این کارخانہ اعتصاب کردہ بودند |

۱۱- تم نے جاوید سے میرا تعارف کرایا تھا — شما مرا به جاوید معرفی کرده بودید

۱۲- چوروں کو تھانے میں نظر بند کردیا گیا تھا — دُزدان در ادارهٔ شهربانی توقیف گردیده بودند

۱۳- کیا فوٹو گرافر نے فلم ڈیولپ کرلی تھی؟ — آیا عکاس فیلم را ظاهر کرده بود؟

۱۴- بچے کا ٹمپریچر رات کو سوتے وقت بڑھ گیا تھا — درجهٔ حرارتِ کودک هنگامِ شب (یا بستری شدن) بالا گرفته بود

۱۵- ہم نے کبھی ایسا ڈاکو اور جیب تراش نہ دیکھا تھا — ما هیچ وقت یا هیچ گاه چنان رهزنی و جیب بری یا جیب تراشی ندیده بودیم

## مشق-۱۶

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- انہوں نے آپ کو دھوکا(۱) نہیں دیا تھا

۲- حکومتِ پاکستان(۲) نے امریکہ سے گندم(۳) منگوائی تھی

۳- میں نے تھوڑا(۴) سا دودھ مانگا تھا

۴- کیا آپ نے کیتلی(۵) چولہے(۶) پر رکھ دی تھی؟

۵- ضروری(۷) معائنہ کے بعد بیمار کا آپریشن(۸) کیا گیا تھا

۶- چپڑاسی(۹) نے پونے سات بجے گھنٹی(۱۰) بجائی تھی

۷- پرسوں(۱۱) رات تمہارے دوست یہاں آئے تھے

۸- ہم ہری ہری(۱۲) گھاس پر بیٹھے تھے

۹- آپ کے سر کے بال اس حجام نے کاٹے(۱۳) تھے

۱۰- ہم نے یہ تولیہ(۱۴) اور چھتری(۱۵) بیس روپے میں خریدی تھی

۱۱- کل رات شہر میں آگ لگ(۱۶) گئی تھی

۱۲- تم کالج پیدل(۱۷) ہی گئے تھے

۱۳- راشد نے اپنا ہاتھ بلیڈ(۱۸) سے کاٹ(۱۹) ڈالا تھا

۱۴- کل میں سیڑھیوں(۲۰) سے پھسل(۲۱) گیا تھا

۱۵- اس نے ہماری امداد(۲۲) نہیں کی تھی

۱۶- سپاہی نے چور اور ڈاکو(۲۳) کو گرفتار(۲۴) کر لیا تھا



۱۷- انہوں نے ناشتہ(۲۵) کرلیا تھا

۱۸- تو نے یوم آزادی(۲۶) کے موقع(۲۷) پر ایک تقریر(۲۸) کی تھی

۱۹- اس کے پاؤں کا ٹخنہ(۲۹) ٹوٹ گیا تھا

۲۰- مال(۳۰) گاڑی کا انجن(۳۱) پٹڑی سے اتر گیا(۳۲) تھا

۲۱- سول(۳۳) ہسپتال کے ڈاکٹر نے میرا طبی معائنہ کیا تھا

۲۲- جب ہم انارکلی کے نزدیک پہنچے تو بارش رک(۳۴) گئی تھی

۲۳- اس نے اپنے اوورکوٹ(۳۵) کا کالر(۳۶) اوپر(۳۷) چڑھایا ہوا تھا

۲۴- یہ سرائے شیر شاہ سوری نے تعمیر کرائی(۳۸) تھی

۲۵- تم نے یہ خوبصورت(۳۹) پلیٹ اس دکان سے خریدی تھی

### اشارے

۱- فریب دادن، گول زدن ۲- دولتِ پاکستان ۳- وارد کردن ۴- مقداری، یک خورده ۵- کتری، چای جوش ۶- آتش کردن ۷- امتحاناتِ لازمی ۸- موردِ عملِ جراحی قرار گرفتن ۹- فراش ۱۰- زنگ زدن، زنگ را بصدا آوردن ۱۱- پری شب، پریشب ۱۲- علف ۱۳- تراشیدن ۱۴- حوله ۱۵- چتر ۱۶- حریقی اتفاق افتادن ۱۷- پیاده پا ۱۸- تیغه ۱۹- بُریدن ۲۰- پلکان ۲۱- لغزش خوردن ۲۲- کمک کردن ۲۳- رهزن ۲۴- دستگیر کردن ۲۵- صبحانه صَرف کردن ۲۶- روزِ استقلال ۲۷- بمناسبت ۲۸- نطق یا سخنرانی ایراد کردن ۲۹- مُچ پا ۳۰- قطارِ مال برداری ۳۱- لوکوموتیو ۳۲- از خط بیرون افتادن ۳۳- پزشکِ بیمارستانِ دولتی ۳۴- باران بند آمدن یا باران قطع شدن ۳۵- پالتو ۳۶- یقه ۳۷- بالا کشیدن ۳۸- بنا کردن ۳۹- طشتِ زیبا یا تشتِ زیبا

## سترھواں سبق

### (ماضی استمراری)

یہ وہ ماضی ہے جس سے کسی کام کا گزرے ہوئے زمانے میں جاری رہنا ظاہر ہو۔ مثلاً اومی

آمد (وہ آتا تھا یا آیا کرتا تھا)' ایشان می رفتند (وہ جاتے تھے یا جایا کرتے تھے)' تو می خوردی (تو کھاتا تھا یا کھایا کرتا تھا)' شما می خوردید (تم کھاتے تھے، کھایا کرتے تھے)' من می نوشتم (میں لکھتا تھا، لکھا کرتا تھا) ما می نوشتیم (ہم لکھتے تھے، لکھا کرتے تھے)

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱- وہ آپ کی یا تمہاری بات کاٹتا تھا | او توی حرفِ شما می دوید یا او کلام شما را قطع می کرد |
| ۲- رنگساز درودیوار رنگتے تھے | نقاشان درودیوار را رنگ می کردند |
| ۳- درزی تیرا لباس سینے کے بعد استری کرتا تھا | خیاط لباسِ ترا پس از دوختن اتو می کشید |
| ۴- تم فضول باتیں کرتے تھے یا کیا کرتے تھے | شما حرفِ مُفت می زدید |
| ۵- لوہار کاریگروں کے لیے سامان اور اوزار بناتے تھے | آہنگران برای کارگران اسباب وابزار می ساختند |
| ۶- ان کے باغ کے مالی ہر روز صبح کے وقت پھول توڑا کرتے تھے | باغبانانِ ایشان ہر روز وقت صبح گلہا می چیدند |
| ۷- آج رفیق کا ماموں اور چچا بہکی بہکی باتیں کر رہے تھے | امروز دائی وعمِ رفیق پرت وپلا می گفتند |
| ۸- ہم یہاں چوری چھپے آتے تھے | ما اینجا دُزدکی می آمدیم |
| ۹- بوڑھا آدمی کھانستا تھا اور تھوکتا تھا | پیرمرد سرفہ می کرد وآب دہان بیرون می انداخت |
| ۱۰- ڈاکٹر بیماروں کو انجکشن لگاتے تھے | پزشکان مریضان را تزریق می کردند |
| ۱۱- جب آپ تشریف لائے تو ہم منہ ہاتھ دھوتے تھے | چون شما تشریف آوردید ما دست وروی می شستیم |
| ۱۲- میں پتلون پہنا کرتا تھا | من شلوار پا میکردم |
| ۱۳- وہ ہر ماہ لاہور سے آیا کرتے تھے | ایشان ہر ماہ از لاہور می آمدند |
| ۱۴- سلیم جب آیا تو میں سیب کھا رہا تھا | چون یا وقتی سلیم آمد من سیب می خوردم |
| ۱۵- تو یہ خط کس شخص کو لکھ رہا تھا. | تو این نامہ بکدام کس می نوشتی |

## مشق-۱۷

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- دھوبی بلال کی پتلون کو استری[۱] کرتا تھا

۲- ہم شہر کے ایک گنجان آباد محلے[۲] میں رہتے تھے



۳- تم استاد کی بات کیوں نہیں سنتے[۳] تھے

۴- جب وہ تشریف لائے تو ہم شیو[۴] کر رہے تھے

۵- ہم اپنا فرض[۵] اچھی طرح انجام دیتے تھے

۶- کل رات مینہ[۶] برستا تھا اور بجلی[۷] چمکتی تھی

۷- عورتیں جرابیں اون سے بنا[۸] رہی تھیں

۸- وہ شام کا کھانا[۹] ہوٹل[۱۰] میں کھایا کرتا تھا

۹- انسپکٹر[۱۱] صاحب معائنہ[۱۲] کر رہے تھے

۱۰- کیا پروفیسر[۱۳] صاحبان لیکچر[۱۴] دے رہے تھے

۱۱- ڈاکیہ[۱۵] ہمارے پارسل[۱۶] اور چٹھیاں لایا کرتا تھا

۱۲- جنگل میں مور[۱۷] ناچ[۱۸] رہا تھا

۱۳- بشیر شبیر کے ساتھ گیند[۱۹] کھیلتا تھا

۱۴- کیا وہ آپ کی بات[۲۰] نہیں کاٹتے تھے؟

۱۵- وہ اپنی کامیابی[۲۱] پر پھولے نہیں سماتا[۲۲] تھا

۱۶- ہم اس کو زیادہ[۲۳] پسند[۲۴] کرتے تھے

۱۷- تم آہستہ آہستہ[۲۵] کیوں[۲۶] چلتے تھے

۱۸- میں بارہ دن میں ایک مرتبہ[۲۷] وہاں جایا کرتا تھا

۱۹- وہ زار زار[۲۸] رو رہا تھا

۲۰- ڈرائیور[۲۹] کے پاس ڈرائیوری[۳۰] کا لائسنس نہ تھا

۲۱- دیئے[۳۱] کی روشنی لحظہ بہ لحظہ گھٹ[۳۲] رہی تھی

۲۲- وہ مجھ سے سبق[۳۳] پڑھا کرتا تھا

۲۳- پرسوں[۳۴] رات بادل گرج[۳۵] رہا اور بجلی کڑک[۳۶] رہی تھی

۲۴- تم[۳۷] میز پر کیوں بیٹھا کرتے تھے

۲۵- مزدور[۳۸] چاول کی بوریاں[۳۹] ٹرک[۴۰] میں لاد[۴۱] رہے تھے

### اشارے

۱- طوکشیدن ۲- کوچہٴ پُر جمعیت ۳- گوش دادن ۴- صورت را تراشیدن

۵-وظیفہ ۶-باران باریدن ۷-برق زدن ۸-جورابہا درست کردن ۹-شام
۱۰-مہمانخانہ، ہُتل ۱۱-بازرس ۱۲-بازرسی کردن ۱۳-آقای پرفسور، آقای استاد ۱۴-نطق
ایراد کردن، سخن رانی ایراد کردن ۱۵-فراش پُست، پُستچی ۱۶-ستہ ہا، امانت ہا ۱۷-طاؤس
۱۸-رقصیدن، رقص کردن ۱۹-توپ بازی کردن ۲۰-توی حرفِ کسی دویدن ۲۱-موقفیت
۲۲-در پوست نگنجیدن ۲۳-بیشتر ۲۴-دوست داشتن ۲۵-یواش یواش ۲۶-راہ رفتن
۲۷-ہر دوازدہ روز یک مرتبہ ۲۸-زار زار گریہ کردن ۲۹-رانندہ ۳۰-پروانۂ رانندگی
۳۱-نورِ چراغ ۳۲-ضعیف شدن ۳۳-اوپیشِ من درس می خواند ۳۴-پری شب
۳۵-ابر غُریدن ۳۶-برق زدن ۳۷-سرِمیز ۳۸-حمالان ۳۹-برنج، جوالہای برنج،
کیسہ ہای برنج ۴۰-کامیون ۴۱-بار کردن

## اٹھارہواں سبق

### (ماضی شرطی یا تمنائی)

اس ماضی سے مراد ایسا ماضی ہے جس سے گذرے ہوئے زمان میں کسی کام کے ہونے میں شرط یا تمنا کا پتا چلے۔ مثلاً اگر اومی آمد (اگر وہ آتا)' اگر ایشان می آمدند (اگر وہ آتے)' اگر تو می آمدی (اگر تو آتا)' کاش شمامی آمدید (کاش تم آتے)' کاش من می آمدم (کاش مَیں آتا)' کاش ما می آمدیم (کاش ہم آتے یا کاشکے ہم آتے)

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- اگر آپ تشریف لاتے تو ہم سیر کے لیے جاتے — اگر شما تشریف می آوردید ما برای گردش می رفتیم
۲- کاش یا کاشکے وہ یہاں آیا ہوتا — کاشکی او اینجا می آمد (آمدہ بود)
۳- اگر میں وہاں ہوتا تو آپ کی خدمت میں حاضر ہوتا — اگر من آنجا می بودم بخدمت شما می رسیدم
۴- کاشکے دشمن پیدا نہ ہوا ہوتا — کاشکی دشمن متولد نشدہ بود (نہ شُدہ)
۵- تم اگر طبیب ہوتے تو دردِ سر کی دوا کرتے — شما اگر طبیب می بودید دردِ سر را دوا می نمودید
۶- اگر وہ ہمیں دیکھتے تو آداب بجالاتے — اگر ایشان ما را می دیدند تعظیم عرض می کردند
۷- کاش وہ اصغر کے گھر گیا ہوتا — کاشکی او بخانۂ اصغر رفتہ بود یا می رفت



۸- اگر انہوں نے چوری نہ کی ہوتی تو رسوا نہ ہوتے — اگر ایشان دُزدی نمی کردند، رسوا نمی شدند
۹- کاشکے اس باغ میں تین اور پودے ہوتے — کاشکی در این باغ سہ نونہالِ دیگر می بود
۱۰- اگر تم جلدی جاتے تو وقت پر پہنچ جاتے — اگر شما زودتر می رفتید سرِ وقت می رسیدید
۱۱- کاش وہ میرے گھر آتا تو میں اسے سبق پڑھاتا — کاشکی یا کاش او بخانۂ من می آمد، من او را درس میدادم
۱۲- اگر تم موسم خزاں میں آتے تو ہم بھی لاہور گئے ہوتے — اگر شما در پائیز می آمدید ما ہم بلاہور می رفتیم
۱۳- کاش یہ کتاب سستی ہوتی تو میں خرید لیتا — کاشکی این کتاب ارزان می بود، من می خریدم یا خریدہ بودم
۱۴- اگر وہ زیادہ جلدی آتے تو بلال انہیں اپنے گھر لے جاتا — اگر ایشان زودتر می آمدند، بلال ایشان را بخانۂ خود می برد
۱۵- اگر تم محلے میں ہوتے تو شاید مجھے دیکھ لیتے — اگر شما در کوچہ می بودید شاید مرا می دِیدید

## مشق-۱۸

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- اگر میں ذرا تیز(۱) چلتا تو بس(۲) میں سوار ہو جاتا
۲- کاشکے ڈاکٹر وقت پر آجاتا(۳) تو مریض کی جان(۴) بچ جاتی
۳- اگر وہ ورزش کرتے تو ان کی صحت خراب(۵) نہ ہوتی
۴- اگر تو محنت کرتا تو امتحان میں فیل(۶) نہ ہوتا
۵- اگر وہ سچ بولتا تو میں اسے معاف(۷) کر دیتا
۶- کاش میرے پاس روپیہ ہوتا تو میں اسے اچھے کاموں پر خرچ(۸) کرتا
۷- کاش میں پاکستان کا وزیر اعظم(۹) ہوتا
۸- اگر گلی میں روشنی ہوتی تو میں ہرگز ٹھوکر(۱۰) نہ کھاتا
۹- اگر آپ تار(۱۱) دے دیتے تو میں وقت پر پہنچ جاتا
۱۰- کاش وہ سالانہ امتحان(۱۲) میں پاس ہو جاتا
۱۱- اگر تم اسے سزا(۱۳) دیتے تو وہ کبھی(۱۴) بھی شرارت نہ کرتا
۱۲- اگر آج قائد اعظم زندہ ہوتے تو وہ پاکستان کی موجودہ صنعتی(۱۵) ترقی دیکھ کر خوش(۱۶) ہوتے

۱۳- اگر میں ڈاکٹر ہوتا تو ان غریبوں کا علاج بالکل مفت(۱۷) کرتا
۱۴- اگر تو ٹیلی فون(۱۸) کر دیتا تو میں کتاب بھیج دیتا
۱۵- اگر میں کل اس کے ساتھ کشتی(۱۹) لڑتا تو اسے ضرور زمین پر پٹخ(۲۰) دیتا
۱۶- کاش میں ایک مصور ہوتا
۱۷- کاش تم بُروں کی صحبت اختیار نہ کرتے
۱۸- کتنا اچھا ہوتا اگر ہم یہاں سے باہر نہ جاتے
۱۹- اگر تو اپنی آنکھوں میں روزانہ دوا ڈالتا تو تیری آنکھیں جلد اچھی ہو جاتیں
۲۰- کاش اس کا والد آج زندہ ہوتا
۲۱- اگر میں وہاں ہوتا تو ضرور اس کی مدد کرتا
۲۲- کاش انہوں نے ہماری نصیحت پر عمل کیا ہوتا
۲۳- کاش وہ چند سال اور زندہ رہتا
۲۴- اگر میں تیری جگہ ہوتا تو یہ کام ہرگز نہ کرتا
۲۵- کاش اس لنگڑے کی دو ٹانگیں ہوتیں

### اشارے

۱- تندرفتن ۲- اتوبوس ۳- سرِ وقت آمدن ۴- جان سلامت بُردن ۵- بهم خوردن ۶- از امتحان ردشدن ۷- بخشیدن ۸- خرج کردن، صَرف کردن ۹- نخست وزیر ۱۰- زمین خوردن، لغزش خوردن ۱۱- تلگراف کردن ۱۲- از امتحان قبول شدن ۱۳- تنبیه کردن، مجازات کردن ۱۴- هرگز، ابداً، هیچ وقت، هیچ گاه ۱۵- ارتقای صنعتی ۱۶- خوشحالی شدن ۱۷- مجانی ۱۸- تلفون زدن ۱۹- کشتی گرفتن ۲۰- اورا زمین می زدم

## انیسواں سبق

### ماضی شکیہ

وہ ماضی جس سے کسی کام کا گذرے ہوئے زمانے میں شک کے ساتھ واقع ہونے کا پتا چلے۔ جیسے او رفته باشد (وہ گیا ہوگا)' ایشان رفته باشند (وہ گئے ہوں گے)' تو رفته باشی (تو گیا ہوگا)' شما رفته باشید (تم گئے ہوگے)' من رفته باشم (میں گیا ہوں گا)' ما رفته باشیم (ہم گئے ہوں گے)

چند مثالیں واضح ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- ممکن یا شاید اسے بخار بھی رہا ہو | ممکن است او تب نیز داشته باشد |
| ۲- وہ ہسپتال کی طرف رجوع کر کے وہاں داخل ہو گیا ہوگا | او به بیمارستان مراجعه نموده بستری گردیده باشد |
| ۳- کل آپ نے کتنے گھنٹے کام کیا ہوگا | دیروز شما چند ساعت کار کرده باشید |
| ۴- میں نے اس کی عدم موجودگی میں ٹیلی فون کیا ہوگا | من در غیبِ او تلفن زده باشم |
| ۵- ہم نے شاید کل شام کا کھانا نہ کھایا ہو | شاید یا ممکن است ما دیروز شام نخورده باشیم |
| ۶- وہ شاید اپنے قول سے پھر گئے ہوں گے | ایشان شاید از قولِ خود تلف کرده باشند |
| ۷- تو نے کپڑوں کو مکے مار کر دھویا ہوگا | تو جامه ها را چنگ زده شُسته باشی |
| ۸- انہوں نے تمام رات پہرہ دیا ہوگا | ایشان همه شب کشیک کشیده باشند |
| ۹- شاید اس نے یہ کتاب پڑھی ہو | شاید او این کتاب خوانده باشد |
| ۱۰- شاید وہ امتحان میں فیل ہو گئے ہوں | ممکن است ایشان از امتحان ردشده باشند |
| ۱۱- شاید تو نے اپنے پاؤں کا ایکسرے کیا ہوگا | شاید تو اوروگرافی پای خود بعمل آورده باشی |
| ۱۲- تم نے بیمار کو طاقت دینے کے لیے کچھ وٹامن اور فولاد تجویز کیا ہوگا | شما برای تقویت مریض مقداری ویتامن و آهن تجویز کرده باشید |
| ۱۳- میں نے ضرور آپ کے خلاف سازش کی ہوگی | من البته خلاف شما توطئه چیده باشم یا توطئه کرده باشم |
| ۱۴- ہم نے اس کا نام بھلا دیا ہوگا | ما نام او را فراموش کرده باشیم |
| ۱۵- بیماروں کو ڈاکٹروں نے ہسپتال سے ڈسچارج کر دیا ہوگا | پزشکان مریضان را از بیمارستان تودیع کرده باشند |



### مشق-۱۹

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- تم نے اسے تار(۱) دے دیا ہوگا
۲- انہیں اس ماہ کی تنخواہ(۲) مل گئی ہوگی
۳- اس نے یہ کام میری عدم موجودگی(۳) میں کیا ہوگا
۴- ہم نے آپ کے گھر کا(۴) پتا نوٹ(۵) کر لیا ہوگا
۵- شاگردوں نے اپنا سبق نہیں سنایا(۶) ہوگا
۶- تیرا ہینڈ بیگ(۷) چوری(۸) ہو گیا ہوگا
۷- ممکن ہے کل بارش ہوئی ہو
۸- شاید وہ مجھے ڈاکخانے(۹) میں ملا(۱۰) ہو

۹- آپ کے سینے کا ایکسرے (۱۱) کیا گیا ہوگا

۱۰- تو نے اپنے پیسے (۱۲) اپنے بٹوے میں ڈال لیے ہوں گے

۱۱- شاید انہوں نے میرا مطلب غلط (۱۳) سمجھا ہو

۱۲- تم نے لاہور کے لیے انٹر (۱۴) کلاس کا ٹکٹ خرید لیا ہوگا

۱۳- وہ مجھ سے ناراض (۱۵) ہوگیا ہوگا

۱۴- اسے سانپ نے ڈس (۱۶) لیا ہوگا

۱۵- انہوں نے پاگل (۱۷) کتے کو گولی (۱۸) ماردی ہوگی

۱۶- میرا خیال (۱۹) ہے تو نے اس کی بات مان (۲۰) لی ہوگی

۱۷- تم نے دفتر سے ایک ہفتہ کی چھٹی (۲۱) لے لی ہوگی

۱۸- وہ بذریعہ (۲۲) ہوائی جہاز بہاولپور گیا ہوگا

۱۹- دھوبی نے میرے کپڑوں کو کلف (۲۳) لگا دیا ہوگا

۲۰- پائلٹ (۲۴) پیراشوٹ (۲۵) کے ذریعے ہوائی جہاز (۲۶) سے اترا ہوگا

۲۱- وہ پرسوں لاہور روانہ (۲۷) ہوگئے ہوں گے

۲۲- ہم نے چینی (۲۸) ترازو میں (۲۹) تول لی ہوگی

۲۳- میں اس وقت یہ کتاب ختم کرچکا ہوں گا

۲۴- شاید اس وقت تم بازار گئے ہو

۲۵- آپ نے میرا خط جمیل تک پہنچا دیا ہوگا

## اشارے

۱- تلگراف کردن ۲- حقوق دریافت کردن ۳- غیبت، غیاب ۴- آدرس، نشانی
۵- یادداشت کردن ۶- درس پس دادن ۷- کیفِ دستی ۸- بسرقت رفتن ۹- پستخانہ
۱۰- برخوردن ۱۱- اوروگرافی بعمل آمدن ۱۲- پول (بٹوا: کیفِ پول) ۱۳- اشتباہ کردن ۱۴- بلیط درجہ دوم ۱۵- اوقات تلخ شدن ۱۶- گزیدن ۱۷- سگ ہار ۱۸- گلولہ صابت کردن
۱۹- بگمانم ۲۰- موافقت نمودن ۲۱- مرخصی ۲۲- باہواپیما ۲۳- آہار زدن ۲۴- خلبان
۲۵- پاراشوت ۲۶- فرود آمدن ۲۷- حرکت کردن ۲۸- قند ۲۹- درمیزان کشیدن

# بیسواں سبق

## (فعل مستقبل)

فعل مستقبل ایک ایسا فعل ہے جو آنے والے زمانے میں واقع ہو۔ جیسے او خواہد آمد (وہ آئے



گا) ایشان خواہند آمد (وہ آئیں گے) تو خواہی آمد (تو آئے گا) شما خواہید آمد (تم آؤ گے) من خواہم آمد (میں آؤں گا) ما خواہیم آمد (ہم آئیں گے)

چند مثالیں:

| | |
|---|---|
| ۱- وہ دو ہفتے بعد لاہور جائے گا | او دو ہفتہ دیگر بہ لاہور خواہد رفت |
| ۲- مائیں بچوں کو مصنوعی دودھ پلائیں گی | مادران کودکان را با شیرِ مصنوعی تغذیہ خواہند کرد |
| ۳- تو اگر امتحان میں فیل ہوگا تو کیا کرے گا؟ | اگر تو از امتحان رد خواہی شد، چہ خواہی کرد؟ |
| ۴- کیا تم ہمارے ساتھ فٹ بال کھیلو گے | آیا شما با ما فوتبال بازی خواہید کرد |
| ۵- میں یہاں تقریباً پندرہ روز قیام کروں گا | من در حدودِ پانزدہ روز اینجا اقامت خواہم کرد |
| ۶- ہم ایکسپریس ٹرین سے سفر کریں گے | ما با قطار سریع السیر مسافرت خواہیم کرد |
| ۷- آپ کا زکام دو دن کے اندر اندر دور ہو جائے گا | سرماخوردگی شما در ظرفِ دو روز مرتفع خواہد شد |
| ۸- اگر اب جاؤ گے تو وقت پر پہنچ جاؤ گے | اگر حالا بروید سرِ وقت خواہید رسید (می رسید بھی استعمال ہوسکتا ہے، اسی طرح خواہم کرد کی بجائے می کنم بھی مستعمل ہے) |
| ۹- اگر وہ نہیں گیا ہے تو میں اسے کہہ دوں گا | اگر او نرفتہ باشد من باو خواہم گفت یا می گویم |
| ۱۰- اگر ہم نے یہ کتاب خریدی تو تجھے دے دیں گے | اگر ما این کتاب را خریدیم بشما خواہیم داد |
| ۱۱- اگر وہ یہ روپیہ رشید کو دیں گے تو ان کے ہاتھ سے جاتا رہے گا | اگر ایشان این پول را بہ رشید می دھند یا خواہند داد از دستشان خواہد رفت یا می رود |
| ۱۲- یہ قلم تمہارے کسی کام نہ آئے گا | این قلم بدرد شما نخواہد خورد |
| ۱۳- پرسوں وزیراعظم پاکستان ایک تقریر کریں گے | پس فردا نخست وزیر پاکستان نطقی ایراد خواہد نمود |
| ۱۴- وہ تعطیلاتِ گرما کے بعد دوبارہ امتحان دیں گے | او بعد از تعطیلاتِ تابستان امتحانِ تجدیدی خواہد داد |
| ۱۵- تمہاری سالگرہ کب ہوگی؟ | روزِ تولد شما کی خواہد بود؟ |

## مشق-۲۰

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- میں ایک گھنٹے میں واپس آ جاؤں (۱) گا
۲- کیا وہ آج (۲) رات تمہارے گھر آئیں گے؟
۳- ہمارا امتحان پرسوں (۳) شروع ہوگا
۴- تیری سالگرہ (۴) ۱۸ اکتوبر (۵) ۱۹۵۸ء کو ہوگی
۵- کونین (۶) تمہیں ملیریا (۷) سے شفا دے گی
۶- ہمارے کپڑے کب تک تیار (۸) ہو جائیں گے؟
۷- ہم ایکسپریس (۹) ٹرین کے ذریعہ لاہور جائیں گے
۸- کیا یہ گاڑی سیدھی (۱۰) ملتان جائے گی؟
۹- آج مرغی انڈا نہیں دے (۱۱) گی
۱۰- کل ہم اپنا پرسوں کا سبق تیار (۱۲) کریں گے
۱۱- اس کام میں کتنی دیر (۱۳) لگے گی؟
۱۲- میں نے ارادہ کر لیا (۱۴) ہے کہ ہر روز نماز پڑھوں گا
۱۳- انہوں نے فیصلہ (۱۵) کر لیا ہے کہ وہ آئندہ (۱۶) کبھی نہیں لڑیں (۱۷) گے
۱۵- جو کوئی محنت کرے گا وہ سالانہ امتحان میں ضرور (۱۸) پاس ہوگا
۱۵- تم ہمیشہ بزرگوں کا احترام کرو گے
۱۶- ہم ہمیشہ بُروں کی صحبت سے بچیں (۱۹) گے
۱۷- کل امی جان گوشت اور ٹماٹر (۲۰) پکائیں گی
۱۸- کیا مہمان سوڈا (۲۱) واٹر پئیں گے؟
۱۹- ہمارے کالج کی ٹیم (۲۲) فائنل (۲۳) میچ جیت (۲۴) جائے گی
۲۰- وہ اپنی کالج کی فیس (۲۵) پرسوں (۲۶) ادا (۲۷) کرے گا
۲۱- امید (۲۸) ہے دوست میرا مطلب سمجھ گئے ہوں گے
۲۲- پرسوں دوپہر سے (۲۹) پہلے شہر چلیں گے
۲۳- آپ سامنے سے (۳۰) فوٹو لیں گے یا سائیڈ (۳۱) سے
۲۴- تو کل تیز گام کے ذریعے لاہور روانہ ہو جائے گا
۲۵- مہمان اُبلا ہوا (۳۲) انڈا کھائیں گے یا بُھنا (۳۳) ہوا مرغ؟

### اشارے

۱- مراجعت کردن، پس آمدن ۲- امشب ۳- پس فردا ۴- جشنِ مولود یا تولد ۵- اکتبر ۶- گنہ گنہ ۷- مالاریا ۸- حاضر ۹- سریع السیر ۱۰- مستقیماً ۱۱- تخم گذاشتن



۱۲- روان کردن، حاضر کردن ۱۳- این کار چند طول خواہد کشید ۱۴- تصمیم گرفتن ۱۵- تصمیم گرفتن ۱۶- در آیندہ، در آتیہ ۱۷- جنگیدن ۱۸- البتہ ۱۹- پرہیز کردن، اجتناب کردن ۲۰- گوجہ فرنگی ۲۱- آبِ گازدار ۲۲- تیم ۲۳- مسابقۂ نہائی ۲۴- بُردن ۲۵- حق التعلیم ۲۶- پس فردا ۲۷- پرداختن ۲۸- امیدوارم ۲۹- پیش از ظہر ۳۰- عکس از جلو گرفتن ۳۱- از پہلو ۳۲- تخمِ مرغ آب پز ۳۳- جوجۂ سرخ کردہ

## اکیسواں سبق

### (فعل مضارع)

فعل مضارع ایک ایسا فعل ہے جس میں حال اور مستقبل دونوں زمانوں کے معنی پائے جائیں۔ مثلاً او آید (وہ آئے)، ایشان آیند (وہ آئیں)، تو آئی (تو آئے)، شما آئید (تم آؤ)، من آیم (میں آؤں)، ما آئیم (ہم آئیں)

چند مثالیں:

| | |
|---|---|
| ۱- آپ کی عمر دراز ہو | سایۂ تان کم نشود یا سایۂ شما...... |
| ۲- وہ تین روز سے بیمار ہے | سہ روز است کہ او حال ندارد |
| ۳- شکاری کی خواہش تھی کہ وہ درخت کے نیچے جال بچھائے | صیاد می خواست کہ زیرِ درخت دام پہن کند، یا دام بگسترد |
| ۴- اگر تو کام کرے تو تجھے مزدوری ملے گی | اگر تو کار بکنی مُزد خواہی یافت |
| ۵- اگر تم ورزش کرو گے تو سدا خوش رہو گے | اگر شما ورزش بکنید یا می کنید دائم خوشحال خواہید شد |
| ۶- حضور! آپ نے مجھے حکم دیا تھا کہ آپ کو سوا نو بجے جگا دوں | آقا! شما بمن دستور دادہ بودید کہ ساعت نُہ و رُبع شما را بیدار کنم |
| ۷- ڈاکٹر کا کہنا تھا کہ ہم چند روز آرام کریں | پزشک دستور دادہ بود کہ ما چند روز استراحت کنیم |
| ۸- وہ ہمارے نقشِ قدم پر چلنے کے بہت خواہشمند ہیں | ایشان خیلی مایلند یا آرزو دارند کہ شیوۂ ما را پیروی بنمایند |
| ۹- مجھے امید ہے تم ایسا ہی کرو گے | امیدوارم شما چنین کار را بکنید |
| ۱۰- ان سے کہیے وہ ٹیلی فون پر تشریف لائیں | بایشان بگوئید کہ پشت تلفون تشریف بیارند |

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱۱- اجازت دیجیے میں آپ کا بلال سے تعارف کرادوں | اجازه بفرمائید یا دهید تا شما را به بلال معرفی نمایم |
| ۱۲- کیا وہ چاہتے ہیں کہ میں ان کے سر کو کنگھی کروں؟ | آیا ایشان مایل هستند که من سر ایشان را شانه زنم |
| ۱۳- مجھے بہت افسوس ہے کہ تم یہاں موجود ہو | من خیلی متاسفم از اینکه شما اینجا مقیم هستید |
| ۱۴- میرے لیے ممکن نہیں کہ تمہیں قرض دوں | برای من امکان ندارد که بشما قرض بدهم |
| ۱۵- میں سوچ رہا ہوں کہ میں آج لاہور جاؤں اور پرسوں لوٹ آؤں | من فکرمی کنم که امروز بلاهور بروم و پس فردا برگردم |

## مشق-۲۱

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- میں چاہتا ہوں کہ اس کی مدد کروں

۲- باورچی سے کہو کہ وہ تمہارے لیے پلاؤ[۱] پکائے

۳- تم میرے لیے تلا ہوا[۲] انڈا لاؤ

۴- تکلیف[۳] نہ ہو تو یہ کاپی[۴] مجھے دے دیں

۵- اگر وہ آگ جلائے تو ہم مرغ[۵] بھونیں

۶- حجام سے کہو کہ وہ تمہارے سر کے بال[۶] کاٹے

۷- ناممکن ہے کہ تو یہاں آرام[۷] سے رہے

۸- اگر اجازت[۸] دیں تو میں یہ کھڑکی[۹] کھول دوں[۱۰]

۹- اگر تو کہے تو میں کپڑے بدل[۱۱] لوں

۱۰- مشکل ہے یہ کتاب بازار میں مل[۱۲] جائے

۱۱- آپ تھوڑی دیر ٹھہریں[۱۳] تو میں اپنی سائیکل لے آؤں

۱۲- اگر تو ڈاکخانے جائے تو جمال کے لیے ایک کارڈ[۱۴] اور دو لفافے[۱۵] ضرور لانا

۱۳- جب گاڑی پلیٹ[۱۶] فارم پر آئے تو مجھے آواز[۱۷] دے لیں

۱۴- اگر تو قیمت کم کردے[۱۸] تو میں یہ ہلکے رنگ[۱۹] کا کپڑا خریدلوں

۱۵- تو ذرا یہاں ٹھہر تا کہ میں اپنا کیمرہ[۲۰] لے آؤں

۱۶- وہ اگر لاہور جائے تو تمہارے بھائی سے کیا کہے؟



۱۷- شاید میں کل اس کے ساتھ[۲۱] نہ جاؤں

۱۸- ممکن ہے وہ تیری مدد[۲۲] کرے

۱۹- میری تو یہ خواہش تھی کہ اس معاملے[۲۳] میں میں تیری مدد کروں

۲۰- شاید وہ آج تیرے ساتھ سیر کے لیے نہ جائیں

۲۱- یہ ممکن نہیں کہ وہ آپ کے سامنے سچ بولے

۲۲- تو ہی بتا میں اسے خط میں کیا لکھوں؟

۲۳- بہتر ہے کہ تو کچھ دنوں کے لیے لاہور سے باہر چلا جائے

۲۴- کیا میں تمہاری چھتری باہر لے جاؤں؟

۲۵- اگر تو یہ کتاب لادے[۲۴] تو میں ممنون ہوں گا

### اشارے

۱-درست کردن ۲- تخم مرغ سرخ کرده ۳-بی زحمت ۴-دفتر ۵-سرخ کردن ۶-سر را اصلاح کردن ۷-راحت ۸-اجازه دادن ۹-پنجره ۱۰-باز کردن ۱۱-عوض کردن ۱۲- گیر آمدن ۱۳-چندی، اندکی ۱۴-کارتِ پُستال ۱۵-پاکت ۱۶-اسکله ۱۷-صدا کردن ۱۸- تخفیف دادن ۱۹-پارچهٔ آبی کم رنگ ۲۰-دوربین عکاسی ۲۱-باتفاق او ۲۲-بتو کمک کند ۲۳-دراین مورد، دراین زمینه ۲۴-بیاوری

## بائیسواں سبق

### (فعل حال)

فعل حال سے مراد ایسا فعل ہے جس میں کسی کام کا ہونا موجودہ زمانے میں پایا جائے۔ جیسے او می آید (وہ آتا ہے)، ایشان می آیند، تو می آئی (تو آتا ہے)، شما می آئید (تم آتے ہو)، من می آیم (میں آتا ہوں)، ما می آئیم (ہم آتے ہیں)

چند مثالیں:

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱- وہ میری تجویز پر اعتراض کرتے ہیں | ایشان نسبت به پیشنهادِ من یا پیشنهادم ایرادی دارند یا می گیرند |
| ۲- صبح کے وقت جب میں اٹھتا ہوں تو ہاتھ منہ صابن اور پانی سے دھوتا ہوں | در صبح وقتی که من از خواب بلند می شوم دستها و صورتم را با آب وصابون می شویم |

۳- جب بھی میں تمہارا خط پڑھتا ہوں تو تمہاری یاد آ جاتی ہے — ہر وقتی کہ نامۂ شما را می خوانم بیاد شما می اُفتم

۴- وہ پوری کوشش سے سبق پڑھتا ہے — او با سعیِ ہر چہ تمام تر درس می خواند

۵- تمہارا ناشتہ کتنے بجے تیار ہوتا ہے؟ — صبحانۂ شما چہ ساعت حاضر می شود؟

۶- اس کپڑے میں جلد سلوٹ پڑ جاتے ہیں — این پارچہ زود چین می خورد

۷- اسے قبض نہیں ہے — او یبوست نمی دارد

۸- میری گھڑی تیرہ منٹ پیچھے رہ جاتی ہے — ساعتم سیزدہ دقیقہ عقب می رود

۹- اس کے گردے ٹھیک کام نہیں کرتے — کلیہ ہای او خوب کار نمی کند (بے جان چیزوں کے لیے جمع کا صیغہ استعمال نہیں ہوتا، صرف واحد کا صیغہ استعمال ہوتا ہے، جیسے اس فقرے میں)

۱۰- ہم تیرنے سے بہت لطف اندوز ہوتے ہیں — ما از شنا کردن لذتِ زیادی می بریم

۱۱- تم سردیوں میں اوورکوٹ پہنتے ہو — شما در زمستان پالتو می پوشید

۱۲- کیا اس کا خیال ہے کہ وہ امتحان میں پاس ہو جائے گا؟ — آیا او تصور می کند کہ در امتحان قبول می شود؟

۱۳- ہم آپ کی مہربانی کا شکریہ ادا کرتے ہیں — ما از مرحمت شما تشکر می کنیم

۱۴- ان کے چہرے جانے پہچانے معلوم ہوتے ہیں — قیافہ ہای ایشان خیلی آشنا بنظر می رسد

۱۵- کیا تجھے اپنے آپ پر شرم نہیں آتی؟ — آیا از خودت خجالت نمی کشی؟

## مشق-۲۲

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- صبح کے وقت ٹھنڈی اور ہلکی ہلکی(۱) ہوائیں چلتی ہیں
۲- تو فضول(۲) باتیں کرتا ہے
۳- چاند(۳) زمین کے گرد(۴) گھومتا(۵) ہے
۴- کیا تم اونٹوں پر سامان(۶) یا اسباب لادتے(۷) ہو؟
۵- اس کا بھائی روئی(۸) کا بیوپار(۹) کرتا ہے
۶- فوٹوگرافر(۱۰) آپ کی فوٹو(۱۱) اتارتا ہے
۷- خدا ان سے محبت(۱۲) کرتا ہے جو اس کے بندوں سے محبت کرتے ہیں
۸- تو اس شہر میں کہاں رہتا(۱۳) ہے؟



۹- مچھر(۱۴) اور مکھیاں(۱۵) گندی جگہ پر رہتی ہیں
۱۰- وہ میرے ہمسائے(۱۶) کو خوب جانتا ہے
۱۱- حجام استرے(۱۷) سے سر کے بال(۱۸) مونڈتا ہے
۱۲- کیا بڑھئی(۱۹) لکڑی چیرتا(۲۰) ہے؟
۱۳- پینٹر(۲۱) در و دیوار کو رنگ کرتا ہے
۱۴- تم کس جماعت میں پڑھتے(۲۲) ہو؟
۱۵- میری گھڑی ہر روز دس سیکنڈ آگے(۲۳) ہو جاتی ہے
۱۶- اسے ہوائی سفر(۲۴) اچھا نہیں(۲۵) لگتا
۱۷- یہ گھڑی وقت نہایت(۲۶) صحیح بتاتی ہے
۱۸- تو دانتوں کو برش(۲۷) اور ٹوتھ پیسٹ(۲۸) سے صاف(۲۹) کرتا ہے
۱۹- وہ اپنا سبق خوب(۳۰) یاد کرتا ہے
۲۰- سورج مشرق سے نکلتا(۳۱) ہے
۲۱- میں ایک دن(۳۲) چھوڑ کر شیو(۳۳) بناتا ہوں
۲۲- ہم سات دن میں(۳۴) ایک مرتبہ سینما(۳۵) جاتے ہیں
۲۳- میرا بھائی عام طور پر(۳۶) دس بجے سو جاتا ہے
۲۴- مرغا(۳۷) صبح(۳۸) سویرے بانگ(۳۹) دیتا ہے
۲۵- مجھے آئس کریم(۴۰) بہت پسند ہے

## اشارے

۱- بادہای سرد و ملائم ۲- حرفِ مفت زدن ۳- ماہ ۴- دورِ ۵- چرخیدن ۶- اثاثیہ ۷- بار کردن ۸- پنبہ ۹- خرید و فروش کردن ۱۰- عکاس ۱۱- عکس گرفتن، عکس برداشتن ۱۲- دوست داشتن ۱۳- زندگی کردن ۱۴- پشہ ہا ۱۵- مگس ہا ۱۶- ہمسایگان ۱۷- تیغ ۱۸- تراشیدن ۱۹- نجار ۲۰- ارہ کردن ۲۱- رنگ کار ۲۲- تحصیل کردن ۲۳- جلو رفتن (سیکنڈ: ثانیہ) ۲۴- مسافرت با ہواپیما ۲۵- خوشش نمی آید ۲۶- وقت را دقیق نشان دادن ۲۷- مسواک ۲۸- خمیرِ دندان ۲۹- پاک کردن ۳۰- خوب روان کردن ۳۱- طلوع کردن ۳۲- یک روز درمیان ۳۳- صورتِ خود را تراشیدن ۳۴- ہفت روز بہفت روز ۳۵- سینما ۳۶- معمولاً ۳۷- خروس ۳۸- صبحِ زود ۳۹- بانگ زدن ۴۰- بستنی

# تیئسواں سبق

## (امرونہی)

۱- فعل امر سے مراد ایسا فعل ہے جس میں کسی کام کے کرنے کا حکم پایا جائے یا درخواست ہو۔ جیسے کتاب بخوان (کتاب پڑھ)، نامہ بنویسید (تم خط لکھو یا خط لکھیے)

۲- فعل نہی سے مراد ایسا فعل ہے جس میں کسی کام کے کرنے کی ممانعت پائی جائے (یا کسی کام سے روکا جائے)، جیسے کتاب مخوان (کتاب مت پڑھ)۔ ان دونوں افعال میں صرف صیغہ واحد حاضر اور صیغہ جمع حاضر مخاطب ہوتے ہیں)

چند مثالیں:

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱- یہ دوا باقاعدہ استعمال کریں | این دوا را مرتباً استعمال کنید |
| ۲- مجھے تھوڑی سی مہلت دے | اندک فرصتی بمن بده |
| ۳- احتیاط کر کہیں یہ پن تجھے چبھ نہ جائے | مواظب باش مبادا این سنجاق ترا خراش بدهد |
| ۴- کمرے کو صاف کر | اطاق را تمیز کن |
| ۵- مہربانی کر کے اسے گھر پہنچا دیں | خواہش می کنم او را به خانه برسانید |
| ۶- کسی کو گالی مت دے | کسی را فحش مده |
| ۷- اپنے دوستوں سے جھگڑا مت کرو | با دوستان دعوا نکنید (نه کنید) |
| ۸- دروازے کا سہارا مت لو یا مت لیں | بر روی در تکیه نکنید یا مکنید |
| ۹- دشمن کو حقیر نہ سمجھ | دشمن را حقیر مدان |
| ۱۰- اپنی عقل کی شیخی نہ بگھار | از ہوشیاری خودت لاف مزن |
| ۱۱- بوتل کا منہ سختی سے بند نہ کرو | سرِ بطری را محکم نبندید |
| ۱۲- یہاں مت ٹھہر یا مت رک | اینجا توقف مکن |
| ۱۳- براہِ کرم وقت مقرر کر لیجیے | لطفاً وقت را تعین بفرمائید |
| ۱۴- یہ خط جلد پہنچانے میں کوتاہی نہ کر | در زود رسانیدن یا رساندنِ این نامه کوتاہی مکن |
| ۱۵- ہر دو گھنٹے بعد ایک خوراک کھاؤ | پس از ہر دو ساعت یک خوراک بخورید |



## مشق-۲۳

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- دروازہ کھول[۱] دے

۲- تو مجھے اپنی سائیکل دکھا[۲]

۳- یہ کام جلدی کر

۴- بلب[۳] جلا[۴] دو

۵- یہ جگ[۵] صاف پانی سے بھر[۶]

۶- آپ یہاں تشریف[۷] رکھیں

۷- میرے لیے ناشتہ[۸] ۷ بجے تیار[۹] کریں

۸- اپنا پاسپورٹ[۱۰] اپنی جیب میں رکھ[۱۱] لیں

۹- ذرا ٹیکسی[۱۲] کو ٹھہرائیے[۱۳]

۱۰- جلدی نہ کر[۱۴]

۱۱- اسے مت چھوڑ[۱۵]

۱۲- اپنے کام میں ہرگز غفلت[۱۶] نہ کرو

۱۳- اس کوٹ کو دوبارہ[۱۷] استری نہ کریں

۱۴- کسی کو گالی[۱۸] مت دو

۱۵- دوستوں کے ساتھ مت جھگڑو[۱۹] یا جھگڑا نہ کرو

۱۶- یہ لفظ نہ مٹا[۲۰]

۱۷- موٹر کار زیادہ[۲۱] تیز نہ چلاؤ[۲۲]

۱۸- بوتل کا منہ سختی[۲۳] سے بند نہ کر

۱۹- میرے لیے ایک اور گھوڑا[۲۴] تیار کرو[۲۵]

۲۰- تھوڑا[۲۶] سا نیم[۲۷] گرم پانی لا

۲۱- ٹیلی فون کا ریسیور[۲۸] مجھے دیجیے

۲۲- چائے کا چمچہ[۲۹] بھر دوائی دن میں دو[۳۰] مرتبہ پیجیے[۳۱]

۲۳- تیار رہیں[۳۲]

۲۴ کھائیے[۳۳]

۲۵- دری[۳۴] فرش[۳۵] پر نہ بچھا[۳۶]

### اشارے

۱- باز کردن ۲- نشان دادن ۳- چراغِ برق ۴- روشن کردن ۵- کوزه
۶- لبریز کردن، پُر کردن ۷- بفرمائید ۸- صبحانه ۹- حاضر کردن ۱۰- تذکره، گذرنامه
۱۱- گذاشتن ۱۲- تاکسی ۱۳- نگهداشتن ۱۴- عجله کردن، عجله مکن ۱۵- ول‌ش مکن
۱۶- تساہل ورزیدن ۱۷- مجدداً ۱۸- فحش دادن ۱۹- دعوا کردن ۲۰- پاک کردن، پاک مکن
۲۱- تندتر ۲۲- راندن ۲۳- محکم بستن ۲۴- یک اسبِ دیگر ۲۵- حاضر کردن

۲۶-مقداری ۲۷-آب نیم گرم ۲۸-لطفاً گوشی تلفن بمن بدهید ۲۹-یک قاشق چایٔ خوری دوا ۳۰-روزی دو مرتبه ۳۱-خوردن ۳۲-آماده باشید ۳۳-میل بفرمائید ۳۴-فرش ۳۵-کف اطاق ۳۶-گسترانیدن، پہن کردن

## چوبیسواں سبق

### (فعل لازم ومتعدی)

فعل لازم ایسا فعل ہے جس سے صرف فاعل کے کسی کام کا اظہار ہو۔ جیسے او آمد (وہ آیا) اور من رفتم (میں گیا) میں ''آمد'' اور ''رفتم'' افعالِ لازم ہیں جبکہ فعل متعدی وہ فعل ہے جس سے فاعل کے علاوہ مفعول کا بھی پتا چلے۔ مثلاً عامر کار کرد اور من مار را دیدم (میں نے سانپ کو دیکھا) میں کرد اور دیدم افعال متعدی ہیں۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- شکر بنانے کے لیے رس کو بڑی بڑی دیگوں میں ابالا جاتا ہے | برای درست کردنِ قند شیره را در دیگهای بزرگ می جوشانند |
| ۲- کیا تم سوکھا ایندھا جلاتے تھے | آیا شما هیزم خشک را می سوزاندید |
| ۳- وہ بھیڑوں کو زمین پر لٹا کر بڑی قینچی سے ان کی اون کو جڑ سے کاٹتے ہیں | ایشان گوسفندان را روی زمین خوابانیده با قیچی بزرگ پشمهای شان را از بیخ می چینند |
| ۴- ماں نے بچے کو پنگھوڑے میں سلایا ہوا تھا | مادر بچه را در ننوخوابانیده بود |
| ۵- شاید وہ مجرم کو قتل کروادے | شاید او مجرم را بکشتن بدهد |
| ۶- کیا آپ نے موسم گرما کی چھٹیاں اچھی طرح گذاری ہیں؟ | آیا شما تعطیل های تابستان را خوش گذرانده اید؟ |
| ۷- اس کے چچا نے اسے مالٹے اور کیلے کھلائے | عموی او با عمو لیش او پرتقال و موز خورانید (یا پرتغال) |
| ۸- نیک آدمی وہ ہے جو کبھی کسی کو ستاتا نہیں | مردِ نیک آنست که هیچگاه کسی را نمی رنجاند |
| ۹- لوگوں کو ہنسانے کے لیے اس نے خود کو دانستہ نادان بنایا ہوا تھا | برای خندانیدنِ مردم او خود را بنادانی زده بود |



| | |
|---|---|
| ۱۰- پانی صرف ہماری پیاس ہی نہیں بجھاتا بلکہ ہمارے جسم کے اندرونی حصے کو بھی دھو دیتا ہے | آب تنها تشنگی ما را فرو نمی نشاند بلکه اندرونِ بدنِ ما را هم می شوید |
| ۱۱- خون اپنی گردش میں غذا کو جسم کی تمام جگہ تک پہنچا دیتا ہے | خون در گردشِ خود غذا را بهمه جای بدن می رساند |
| ۱۲- اس نے مجھے کرسی پر بٹھایا | او مرا سرِ صندلی نشانید (یا روی صندلی) |

## مشق-۲۴

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- میں نے دو فقیروں کو روٹی کھلائی[۱] تھی

۲- دایہ[۲] بچے کو کپڑے[۳] پہناتی ہے

۳- تو کس درزی سے کپڑے سلواتا[۴] ہے

۴- وہ سردیوں میں پتھر[۵] کا کوئلہ جلاتے[۶] تھے یا جلایا کرتے تھے

۵- انہوں نے مریض کو دوا[۷] پلا دی ہے

۶- ہم نے میدان میں بڑی[۸] تیزی سے گھوڑا[۹] دوڑایا

۷- گائے اپنی دُم سے مکھیاں[۱۰] اڑا رہی ہے

۸- آج دشمن نے اسے خوب رلایا[۱۱]

۹- طیبہ روزانہ جماعت کی لڑکیوں کو ہنساتی[۱۲] ہے

۱۰- چرواہا[۱۳] مویشیوں[۱۴] کو چراگاہ میں چراتا[۱۵] ہے

۱۱- استاد صاحب نے طلبہ سے ایک کہانی[۱۶] لکھوائی

۱۲- انہوں نے یتیموں کو کھانا کھلایا تھا

۱۳- تونے باورچی خانے سے آگ جلوائی تھی

۱۴- رشید نے مجید کو البم[۱۷] دکھایا[۱۸] تھا

۱۵- ابو جان نے ہمیں رستم وسہراب کی کہانی سنائی[۱۹] تھی

۱۶- ہمارے پروفیسر ہمیں فارسی زبان کی گرامر پڑھاتے[۲۰] تھے

۱۷- تم نے فرش[۲۱] پر قالین[۲۲] بچھا[۲۳] دیا ہوگا

۱۸- میں نے اسے لوٹا[۲۴] دیا

۱۹- ایک بزرگ نے[۲۵] بھیڑ کو چھڑایا[۲۶]

۲۰- ڈاکیے[۲۷] نے کتابوں کا پارسل[۲۸] اسے پہنچایا تھا

### اشارے

۱-خورانیدن، خوراندن ۲-ماما، ماماچه ۳-پوشانیدن ۴-دوزانیدن ۵-زغال

سنگی ۶- سوزاندن ۷- خورانیدن ۸- بسرعتِ تمام ۹- دوانیدن، دواندن ۱۰- پرانیدن، پراندن ۱۱- گریانیدن، گریاندن ۱۲- خندانیدن، خنداندن ۱۳- شبان، چوپان ۱۴- گلۂ گاو، گلۂ رمہ ۱۵- چرانیدن، چراندن ۱۶- نویساندن ۱۷- البوم ۱۸- نشان دادن ۱۹- نقل کردن، گفتن ۲۰- آموختن (گرامر: دستور زبان) ۲۱- کفِ اطاق ۲۲- قالی ۲۳- گستردن، پہن کردن ۲۴- پس دادن، برگرداندن، مسترد کردن، مسترد داشتن ۲۵- گوسفند ۲۶- رہانیدن ۲۷- پستچی ۲۸- بستۂ امانت

## پچیسواں سبق

### (افعالِ معروف ومجہول)

فعلِ معروف سے مراد ایسا فعل ہے جس کا فاعل معلوم ہو، مثلاً او کتاب خواند (اس نے کتاب پڑھی) میں او فعل معروف ہے جبکہ فعل مجہول ایسا فعل ہے جس کا فاعل معلوم نہ ہو یا جس سے یہ ظاہر ہو کہ فعل، مفعول پر سرزد ہوا ہے۔ مثلاً کتاب خواندہ شد (کتاب پڑھی گئی)

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- ہزاروں چھوٹے بڑے شہر بنائے گئے ہیں
ہزاراں ہزار شہر کوچک وبزرگ ساختہ شدہ است

۲- روئے زمین پر بے شمار گاؤں آباد ہوئے ہیں
در روئِ زمین بیشمار دھکدہ آباد شدہ است

۳- تھوڑا سا دودھ بے فائدہ فرش پر گرا دیا گیا
مقدارِ شیر بی جہت روی کفِ اطاق ریختہ شد

۴- تاریخ کی کتابیں ہر دور میں سادہ ترین انداز میں لکھی جاتی رہی ہیں
کتابہایِ تاریخ یا کُتب تاریخ در ہر دورہ بسادہ ترین انداز یا طریق نوشتہ می شدہ است

۵- کل بیس چور شہر میں مارے گئے
دیروز بیست نفر دُزد در شہر کشتہ شدند

۶- تمام زخمیوں کو ہسپتال پہنچایا گیا
ہمہ مجروحین بہ بیمارستان بردہ شدہ اند

۷- ہر ایک کا مختصر ذکر کیا جائے گا
ذکرِ ہر یکی مختصر کردہ آید

۸- یہ قالین پسند کیا گیا
این قالی پسندیدہ آمد

۹- دریا پر پُل بنایا گیا ہے
پلی بر روی رودخانہ ساختہ شدہ است

۱۰- فرنیچر بڑی سستی قیمت پر فروخت کیا گیا تھا
مبل بقیمتِ خیلی ارزان فروختہ شدہ بود



۱۱- بڑی بڑی سڑکوں کے دونوں طرف فٹ پاتھ بنائے گئے ہیں
در دو طرفِ خیابانہای بزرگ پیادہ رو ساختہ شدہ است

۱۲- بچے جس وقت سانس لیتے ہیں ان کے منہ کی بھاپ دکھائی دیتی ہے
وقتی کہ بچہ ہا یا کودکان نفس می کشند بخارِ دہانشان دیدہ می شود

۱۳- ہمارے وطن کی پیداوار سے خاص طور پر پٹ سن اور کپاس باہر کے ملکوں کو بھیجی جاتی ہے
از محصولاتِ وطن ما مخصوصاً کَنف و پنبہ بہ کشور ہای خارجی فرستادہ می شود

۱۴- اطمینان رکھ، کل تیرے سرٹیفکیٹ کی تصدیق کر دی جائے گی
مطمئن باش، فردا گواہی نامۂ ترا تصدیق خواہد شد

۱۵- فائر بریگیڈ کے موقع پر پہنچنے سے پہلے آگ ہمسایوں کی مدد سے بجھائی جا چکی تھی
پیش از اینکہ مامورینِ آتش نشانی بمحل رسند آتش بکمک ہمسایگان فرونشاندہ شدہ بود

## مشق-۲۵

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- غداروں(۱) کو پھانسی(۲) کی سزا دی گئی ہے

۲- آج عید قربان کا چاند دیکھا جائے گا

۳- گھوڑے کو اصطبل(۳) میں باندھ دیا گیا تھا

۴- گندے گندے کپڑے(۴) دھوبی کو دے دیئے گئے ہوں گے

۵- دوسری جنگِ عالمگیر(۵) میں ہزاروں(۶) بے گناہ انسان مارے گئے

۶- اس کے علاج پر بے شمار روپیہ خرچ کیا گیا(۷)

۷- میں نے جمال کو ایک بڑا عمدہ(۸) سٹول دیا ہے

۸- مشرقی پاکستان میں پٹ سن(۹) بکثرت بویا(۱۰) جاتا ہے

۹- تمہارے لیے ناشتہ تیار کیا جا چکا ہے

۱۰- میں تمہیں جلسے میں شریک ہونے کی دعوت(۱۱) دیتا ہوں

۱۱- بچے کو چیچک(۱۲) کا ٹیکہ لگا دیا گیا ہے

۱۲- ہم نے سائن(۱۳) بورڈ دیوار پر لٹکا دیا تھا

۱۳- شریر لڑکوں کو سزا(۱۴) دی گئی ہو گی

۱۴- آج بچوں(۱۵) میں مٹھائی تقسیم(۱۶) کی جائے گی

۱۵- ۱۴ اگست ۲۰۰۷ء کو جشنِ استقلالِ پاکستان[۱۷] منایا گیا

۱۶- گرہ کٹ[۱۸] بس میں پکڑا[۱۹] گیا

۱۷- گیہوں، کپاس اور تیل نکالنے والے[۲۰] بیج کراچی کی بندرگاہ[۲۱] سے باہر کے ملکوں کو بھیجے جاتے[۲۲] ہیں

۱۸- اس کی پتلون کو درزی[۲۳] نے استری[۲۴] کر دیا ہے

۱۹- تمہاری قمیض میں بٹن[۲۵] لگا دیئے گئے ہیں

۲۰- ملازمین[۲۶] کو ہر مہینے کی پہلی تاریخ کو تنخواہ[۲۷] دی جاتی[۲۸] ہے

۲۱- دونوں باغیوں[۲۹] کو حکومت نے گولی کا نشانہ[۳۰] بنا دیا ہے

۲۲- آپ کی طرف سے مجید کو ایک خط لکھ دیا گیا تھا

۲۳- دشمن کے سپاہی جنگ میں مارے گئے

۲۴- تو نے یہ کتاب کب[۳۱] لکھی؟

۲۵- کاریں اور بسیں[۳۲] پٹرول[۳۳] سے چلائی جاتی ہیں

### اشارے

۱- خائنین ۲- محکوم باعدام شدن، محکوم بمرگ شدن ۳- طویلہ ۴- لباس ہای یا پارچہ ہای کثیف ۵- جنگِ جہانگیر ثانی ۶- ہزاران ہزار ۷- صرف کردن، خرج کردن ۸- چہار پایہ، عسلی ۹- کنف ۱۰- کاشتن ۱۱- دعوت کردن ۱۲- برضدِ آبلہ تلقیح شدن یا کردن ۱۳- تابلو (لٹکانا: آویختن) ۱۴- تنبیہ یا مجازات کردن ۱۵- دربین کودکان ۱۶- تقسیم کردن (مٹھائی: شیرینی) ۱۷- جشن گرفتن ۱۸- جیب بر ۱۹- دستگیر شدن ۲۰- کلم روغنی ۲۱- بندر ۲۲- صادر شدن ۲۳- گازر ۲۴- اتو کشیدن ۲۵- دُکمہ زدن ۲۶- کارمندان ۲۷- حقوق ۲۸- پرداختن ۲۹- سرکش ۳۰- ہدفِ گلولہ قرار دادہ شدن ۳۱- گی ۳۲- اتوبوس ہا ۳۳- بنزین

## چھبیسواں سبق

### (اسم استفہام)

اسم استفہام ایک ایسا اسم ہے جو سوال کرنے کے موقع پر بولا جائے، مثلاً کہ، چہ، کجا، آیا، چگونہ



چطور، چرا، کرا، چہ قدر، کی، کدام، چسان، چون، چند، چندتا وغیرہ۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- حجام کی دکان کہاں ہے؟ | آرایشگاہ کجا است؟ |
| ۲- تو اور کیا چاہتا ہے؟ | تو دیگر چہ می خواہی؟ |
| ۳- کیا تو نے بہاولپور کے لیے واپسی کا ٹکٹ خریدا ہے؟ | آیا تو برای بہاولپور بلیط دوسرہ خریدہ ای؟ |
| ۴- تم کونسی کتاب چاہتے ہو؟ | چہ کتابیست کہ می خواہی؟ یا کتابی کہ می خواہی چیست؟ |
| ۵- وہ کس قسم کا آدمی ہے؟ یا وہ کیسا آدمی ہے؟ | او چگونہ آدمی است؟ |
| ۶- تم پچھلے برس کتنا عرصہ وہاں رہے؟ | پارسال شما چند وقت آنجا بودید؟ |
| ۷- وہ نہیں جانتا کتنی رات گذر گئی ہے | او نمی داند کہ چند از شب گذشتہ است |
| ۸- وہاں کون کون سے آدمی آئے اور انہوں نے کیا کیا کہا؟ | کِہ ہا آمدند و چہ ہا گفتند؟ |
| ۹- میری سائیکل کون سی ہے؟ | کدام دوچرخہ مالِ من است؟ |
| ۱۰- اس کے کپڑے کب تک دھل جائیں گے؟ | لباسِ او کی حاضر می شود؟ |
| ۱۱- آپ کونسی کار چاہتے ہیں؟ | چہ اتومبیلی است کہ می خواہید؟ |
| ۱۲- تو نے یہ دانت کا منجن کہاں سے خریدا ہے | تو این گردِ دندان از کجا خریدہ ای؟ |
| ۱۳- میں کب تک انتظار کروں؟ | تا چند صبر کنم؟ |
| ۱۴- انہوں نے یہ ریڈیو سیٹ کتنے میں خریدا؟ | ایشان این دستگاہ (رادیو) بچند خریدند؟ |
| ۱۵- دروازے پر کون کھڑا ہے؟ | دمِ در کِہ ایستادہ است؟ |
| ۱۶- اس نے کن لڑکوں کو پیٹا؟ | او کدام پسران را زد؟ |
| ۱۷- یہ کون سی کتابیں ہیں؟ | این چہ کتابہا است؟ |
| ۱۸- تم خود ہی بتاؤ تم نے کون سا کام کیا ہے؟ | شما خودتان بگوئید کدام کار را بانجام رسانیدہ اید؟ |
| ۱۹- تو ہر روز چھ روٹیوں کو کیا کرتا ہے؟ | تو ہر روز شش نان را چہ میکنی؟ |
| ۲۰- یہ تصویر کس کی ہے؟ | این عکس مالِ کیست؟ |

### مشق-۲۶

۱- کیا تو جانتا ہے کہ اس کا کن لوگوں کے ہاں آنا جانا[۱] ہے؟

۲- میں نہیں جانتا، یہ کون[۲] سا دریا ہے

۳- آپ کا اکاؤنٹ (۳) نمبر کیا ہے؟
۴- اس نے یہ ٹائم پیس (۴) کتنے میں خریدا ہے؟
۵- میری عدم موجودگی (۵) میں یہاں کون آیا تھا؟
۶- تیرا بٹوا (۶) کس نے چرایا؟
۷- جنرل پوسٹ (۷) آفس کہاں واقع ہے؟
۸- تمہارا بھائی کون سے یا کس مضمون (۸) میں فیل ہوا؟
۹- شاہد کے مکان کی کل کتنی منزلیں (۹) ہیں؟
۱۰- تمہارے بھائی کی کیا عمر (۱۰) ہے؟
۱۱- اس کے والد صاحب کب سے (۱۱) بیمار ہیں؟
۱۲- تجھے کون سا فونٹین پن (۱۲) پسند ہے؟
۱۳- اس تصویر کا (۱۳) فریم کس نے توڑا ہے؟
۱۴- لاہور کارپوریشن کا (۱۴) دفتر کہاں ہے؟
۱۵- تو نے اس بیچارے گدھے (۱۵) کو کیوں مارا؟
۱۶- تمہارے خیال (۱۶) میں یہ کپڑا کیسا ہے؟
۱۷- آپ عام (۱۷) طور پر کس وقت سوتے ہیں؟
۱۸- وہ ہر روز کتنے گھنٹے (۱۸) کام کرتا ہے؟
۱۹- تیرے خیال (۱۹) میں کون سی بنیان (۲۰) بہتر ہے؟
۲۰- دروازے (۲۱) پر کون کھڑا تھا؟
۲۱- ان کتابوں میں سے کونسی (۲۲) بہتر ہے؟
۲۲- مغربی پاکستان کا موجودہ گورنر (۲۳) کون ہے؟
۲۳- آپ کون سے راستے (۲۴) سے آئے؟
۲۴- ان میں سے کون سا اچھا (۲۵) ہے؟
۲۵- کیا تو نے شراب (۲۶) پی ہوئی ہے؟
۲۶- وہ کتنی مدت (۲۷) سے یہاں ہیں؟
۲۷- میں بارہ سال سے (۲۸) یہاں ہوں
۲۸- سیکنڈ کلاس (۲۹) کا بکنگ (۳۰) آفس کہاں ہے؟
۲۹- کیا تمہارے پاس ریزگاری (۳۱) ہے؟
۳۰- میرا سیاہی (۳۲) چوس کہاں ہے؟
۳۱- وہ دن میں یہاں کتنی بار آتا ہے
۳۲- ان کا اکاؤنٹ (۳۳) نمبر کیا ہے؟

## اشارے

۱- تو می دانی کہ او با کدام مردم رفت و آمد داد؟ ۲- کدام رودخانہ ۳- نمرۂ حساب شما چند است؟ ۴- ساعت شماطہ دار ۵- غیبت' غیاب ۶- کیف' کیسہ پول ۷- پستخانہ عمومی ۸- موضوع ۹- طبقہ ہا ۱۰- برادرِ شما چند سال دارد ۱۱- چند وقت است کہ ۱۲- کدام قلم خود نویس ۱۳- چہار چوب' قاب ۱۴- ادارۂ شہرداری لاہور ۱۵- خرٌ اُلاغ ۱۶- بنظرِ شما ۱۷- معمولاً ۱۸- چند ساعت ۱۹- بنظرِ تو ۲۰- زیر پیراہن ۲۱- دمِ دَر ۲۲- کدام ۲۳- استاندار ۲۴- از کدام راہ ۲۵- کدام یکیشان (یکی شان) خوب است ۲۶- مگر بادہ خوردہ ای؟ ۲۷- چند وقت است ۲۸- دوازدہ سال است ۲۹- درجۂ دوم ۳۰- باجۂ بلیط فروشی ۳۱- پول خورد/خُرد ۳۲- مرکب خشک کُن ۳۳- نمرۂ حساب



# ستائیسواں سبق

## (ماضی معطوف)

معطوف کے لغوی معنی ہیں ملایا گیا' جوڑا گیا۔ ماضی معطوف ایسا ماضی ہے جس میں گزرے ہوئے زمانے میں دو کاموں کے یکے بعد دیگرے ہونا پایا جائے۔ مثلاً ''او غذا خوردہ رفت'' میں خوردہ ماضیِ معطوف ہے۔ یہ دو ماضیوں سے مرکب ہے۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | اردو | فارسی |
|---|---|---|
| ۱- | وہاں بہت سے جہازوں نے جمع ہو کر لنگر ڈالا تھا | آنجا بسیاری از کشتی ہای بزرگ جمع شدہ لنگر انداختہ بود |
| ۲- | روٹی کا ٹکڑا دیکھ کر کوا کائیں کائیں کرنے لگا | تکۂ نان را دیدہ کلاغ غار غار کردن گرفت |
| ۳- | وہ مجھے سامان پہنچا کر واپس گیا ہے | او اثاثیہ را بمن رسانیدہ برگشتہ است |
| ۴- | میری عینک پھسل کر گر پڑی اور ٹوٹ گئی | عینکم سر خوردہ افتاد و شکست |
| ۵- | ہم گھوڑے پر سوار ہو کر سیر کو گئے | ما سوارِ اسب شدہ بگردش رفتیم |
| ۶- | اس نے جا کر استاد کو کتاب دکھائی | او رفتہ کتاب را بہ دبیر نشان داد |
| ۷- | شکاری نے کانٹا پانی میں ڈال کر ایک چھوٹی سی مچھلی پکڑی | صیاد قلاب را توی آب انداختہ ماہی کوچکی گرفت |
| ۸- | وہ جوتے جلدی اور بغیر آواز کے اتار کر آہستہ آہستہ اوپر گیا | او کفشہایش را تند و بی صدا در آوردہ یواشکی بالا رفت |
| ۹- | ہم اپنی والدہ سے اجازت لے کر اپنے ہم جماعت کی بیمار پرسی کے لیے گئے | ما از مادرِ خودمان اجازہ گرفتہ بعیادتِ ہم کلاس خود رفتیم |
| ۱۰- | میرے بھائی نے سیب آدھا آدھا کر کے ایک خود اٹھا لیا اور دوسرا آدھا مجھے دے دیا | برادرم سیب را دو نصف کردہ یکی خود برداشت و نصفِ دیگر بمن داد |
| ۱۱- | وہ جلدی سے اپنے لباس کو پہن کر باہر چلے گئے | ایشان زود لباسِ خودشان را پوشیدہ بیرون رفتند |

| | |
|---|---|
| ۱۲- مرغا باز و پھڑ پھڑا کر گانے لگا | خروس بالہا را برہم زدہ بنای خواندن گذاشت |
| ۱۳- وہ اپنا منہ بند کر کے ناک کے راستے سے لمبے لمبے سانس لیتا تھا | او دہانِ خودش را بند کردہ از راہِ بینی نفسہای بلندمی کشید |
| ۱۴- میں نے اسے خط لکھ کر لاہور آنے کو کہا | من اورا نامہ نوشتہ برای آمدن بہ لاہور گفتم |
| ۱۵- تم کبھی کبھی یا کبھی کبھار آ کر میرے پاس بیٹھا کرو | شما گاہ گاہی آمدہ پیشِ من می نشینید |

## مشق-۲۷

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- میں نے ٹائی(۱) لگا کر خود کو آئینہ(۲) میں دیکھا
۲- سپاہی(۳) چور کو پکڑ کر تھانے(۴) لے گئے
۳- آپ کا خط پہنچا اور پڑھا گیا
۴- وہ شام(۵) کا کھانا کھا کر(۶) چل دیئے
۵- ہم ناشتہ(۷) کر کے کالج جائیں گے
۶- شعلے(۸) بھڑکے اور تمام سامان(۹) جل(۱۰) کر راکھ(۱۱) ہو گیا
۷- شیر کو دیکھ کر شکاری(۱۲) کے ہوش(۱۳) اڑ گئے
۸- ہم بس کے اڈے(۱۴) تک جا کر واپس آ گئے
۹- وہ لاہور جا کر جہانگیر کا مقبرہ(۱۵) دیکھیں گے
۱۰- وہ کام ختم(۱۶) کر کے آرام کرنے کے لیے چارپائی(۱۷) پر لیٹ(۱۸) گیا
۱۱- ہم بجلی کا لیمپ(۱۹) بجھا(۲۰) کر سو گئے تھے
۱۲- پھول(۲۱) مرجھا کر زمین پر گر جاتے(۲۲) ہیں
۱۳- کیا آپ یونیورسٹی(۲۳) سے آ کر دوپہر کا کھانا(۲۴) نہیں کھاتے؟
۱۴- بلال کے ابا جان اس کے لیے ایک ریڈیو سیٹ(۲۵) خرید لائیں گے
۱۵- وہ مجھے دیکھ کر گلی(۲۶) میں چھپ گیا تھا
۱۶- تو موٹر کار میں بیٹھ کر عجائب(۲۷) گھر گیا ہو گا
۱۷- ملاح نے اپنی جان خطرے(۲۸) میں ڈال کر ایک لڑکے کو ڈوبنے(۲۹) سے بچایا(۳۰)
۱۸- لوگ(۳۱) عام طور پر(۳۲) کھانا کھا کر پھل کھاتے ہیں
۱۹- تو نے استاد صاحب کی مار(۳۳) سے ڈر کر جھوٹ بولا ہو گا
۲۰- وہ تھک تھکا(۳۴) کر سو گئے ہیں



۲۱- کلیاں کھل کر(۳۵) پھول بن گئی ہیں
۲۲- میں کل کیمرہ لا کر تمہاری فوٹو اتاروں(۳۶) گا
۲۳- وہ نہا(۳۷) دھو کر کالج چلے گئے ہیں
۲۴- ہم نے خط لکھ کر لیٹر بکس(۳۸) میں ڈال دیا ہے
۲۵- زید نے لڑکے کی کہنی(۳۹) توڑ کر اسے شدید(۴۰) زخمی کر دیا تھا

### اشارے

۱- کرامات زدہ ۲- خود را در آئینہ نگاہ کرد ۳- پاسبان ۴- کلانتری ۵- شام خوردن ۶- راہ افتادن ۷- صبحانہ صرف کردہ (کالج: دانشکدہ) ۸- شعلہ سر کشیدن ۹- ہمہ اثاثیہ ۱۰- سوختن ۱۱- خاکستر شدن ۱۲- شکارچی، صیاد ۱۳- حواس پرت شدن ۱۴- ایستگاہِ اتوبوس ۱۵- آرامگاہِ جہانگیر ۱۶- تمام کردن ۱۷- تخت خواب ۱۸- دراز شدن، لمیدن، لم کردن ۱۹- چراغ ۲۰- خاموش کرد ۲۱- پژمردہ، افسردہ شدن ۲۲- ریختن ۲۳- دانشگاہ ۲۴- ناہار ۲۵- دستگاہِ رادیو ۲۶- کوچہ، خیابان ۲۷- موزہ ۲۸- بخاطرہ انداختن ۲۹- غرق شدہ ۳۰- نجات دادن ۳۱- مردم ۳۲- معمولاً ۳۳- زد و خورد، زد و کوب ۳۴- خستہ شدن ۳۵- شگفتن ۳۶- عکس برداشتن، عکس گرفتن ۳۷- شستشو کردن ۳۸- بہ پست دادن ۳۹- آرنج ۴۰- مجروح کردن

## اٹھائیسواں سبق

### (افعالِ معاون)

ان افعال سے مراد ایسے افعال ہیں جو دوسرے افعال کے ساتھ مل کر ان کی گویا مدد کرتے ہیں۔ بودن، ہستن، توانستن، شدن، بایستن، شایستن، گرفتن، بایستن اور داشتن مصادر عام طور پر افعالِ معاون کے طور پر استعمال کیے جاتے ہیں۔

بایستن اور خواستن کا استعمال

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- اسے رخصت لینی چاہیے | او باید مرخص بشود |
| ۲- میز صاف کرنے کی ضرورت ہے | باید میز را تمیز کرد |

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۳- تمہیں گردوں کا ایکسرے کرانا ہوگا | باید کلیه های شما عکس برداری شود |
| ۴- تجھے دوا استعمال کرنی چاہیے | تُرا باید دوا بخوری |
| ۵- آپریشن کے لیے آپ کو کسی ماہر سرجن کے پاس جانا چاہیے تھا | بایستی برایِ عمل جراحی به جراحِ ماہر مراجعه کنید |
| ۶- تجھے یہ اپنی بہن سے پوچھ لینا چاہیے | باید این را از خواہرِ خودتان پرسید |
| ۷- تجھے دیر نہیں کرنی چاہیے تھی | بایست تو دیر نه کرده باشی |
| ۸- وہ آج آرام کرنا چاہتا ہے | اوی خواہد امروز استراحت بکند |
| ۹- تم بال کٹوانا چاہتے ہو | شما می خواہید موی سرتان را اصلاح کنید |
| ۱۰- کیا وہ نیشنل بینک آف پاکستان میں حساب کھولنا چاہتے تھے؟ | آیا می خواستند در بانکِ ملی پاکستان حساب باز کُنند؟ |
| ۱۱- میں یہ خط رجسٹری بھیجنا چاہتا ہوں | می خواہم این نامه یا کاغذ را سفارشی بفرستم |
| ۱۲- کیا میں آپ کے بالوں کو تیل لگا دوں یا آپ خشک کنگھی کرانا چاہتے ہیں | آیا می خواہید موہای شما را با روغنِ تلخ (سرسوں کا تیل) تر کُنم یا شانهٔ خشک بزنم |
| ۱۳- وہ چند دن تمہارے ہوٹل میں ٹھہرنا چاہتے ہیں | ایشان می خواہند چند روز در ہُتل شما بمانند |
| ۱۴- کیا تو اپنی عینک تبدیل کرنا چاہتا ہے؟ | آیا می خواہی عینک خود را عوض کُنی؟ |
| ۱۵- دیر ہوگئی ہے اب میں گھر جانا چاہتا ہوں | دیر وقت است می خواہم بمنزل بروم |

## مشق-۲۸

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- مجھے جھوٹ نہیں بولنا چاہیے
۲- طلبا کو اپنا سبق یاد (۱) کرنا چاہیے
۳- انہیں ہر روز صبح سویرے (۲) ورزش کرنی چاہیے
۴- مصیبت کے وقت گھبرانا (۳) نہیں چاہیے
۵- تمہیں یہ بیٹری (۴) بدلنی چاہیے
۶- اسے اپنے گردوں کا ایکسرے (۵) کرانا چاہیے تھا
۷- ہمیں پی آئی اے کے جہاز (۶) میں سفر کرنا چاہیے
۸- ہمیں ہر روز برش (۷) اور ٹوتھ پیسٹ (۸) سے دانت صاف کرنے چاہئیں



۹- میں رب رخصت ہونا چاہتا (۹) ہوں
۱۰- معاف (۱۰) کیجیے میں ۲۱۳ (۱۱) نمبر لینا چاہتا ہوں
۱۱- وہ آپ سے اسلم کا پتا (۱۲) پوچھنا چاہتا ہے
۱۲- ہم ایک موٹر (۱۳) ایک گھنٹے کے لیے کرایہ پر لینا (۱۴) چاہتے تھے
۱۳- میں عینک لگوانا (۱۵) چاہتا تھا
۱۴- وہ بال کٹوانا (۱۶) چاہتا ہے
۱۵- میں مبلغ دو سو روپیہ بذریعہ منی آرڈر (۱۷) بھیجنا چاہتا ہوں
۱۶- تو ایک (۱۸) جوڑا براؤن (۱۹) رنگ کے بوٹوں کا خریدنا چاہتا ہے
۱۷- ڈاکو مسافر کو گولی (۲۰) مارنا چاہتا تھا
۱۸- بچے کوٹھے پر پتنگ اڑانا (۲۱) چاہتے تھے
۱۹- مالک باورچی کو چند کوڑے (۲۲) مارنا چاہتا تھا
۲۰- وہ اپنے فوٹو کا نیگیٹو (۲۳) دیکھنا چاہتا ہے
۲۱- میں پاسپورٹ سائز کا ایک فوٹو اتروانا (۲۴) چاہتا ہوں
۲۲- تجھے یہ کتاب ضرور دیکھنی چاہیے (۲۵) تھی
۲۳- تمہیں حوصلہ رکھنا (۲۶) چاہیے تھا
۲۴- آدمی کو اتنا بے صبر نہیں ہونا چاہیے (۲۷)
۲۵- اسے شرم آنی چاہیے (۲۸)

## اشارے

۱- درس را روان کردن یا حاضر کردن ۲- صبحِ زود ۳- دست پاچه شدن ۴- باتری ۵- موردِ اورو گرافی قرار دادن ۶- با ہواپیمای پی آئی اے ۷- مسواک ۸- خمیرِ دندان ۹- مرخص شدن ۱۰- به بخشید ۱۱- دو صد و سیزده نُمره ۱۲- آدرس، نشان ۱۳- اتوموبیل ۱۴- کرایه کردن ۱۵- عینک زدن، عینک گذاشتن ۱۶- سر را اصلاح کردن ۱۷- بحواله ۱۸- جُفت ۱۹- قہوه ای، خرمائی ۲۰- با گلوله انداختن یا کُشتن ۲۱- بادبادک ہوا کردن ۲۲- شلاق زدن ۲۳- منفی ۲۴- می خواہم یک عدد عکس برای گذرنامه بگیرم ۲۵- می بایست این کتاب را دیده باشی ۲۶- حوصله داشتن ۲۷- مرد یا شخص نباید این همه سبک باشد ۲۸- خجالت کشیدن

## انتیسواں سبق

### (توانستن اور گذاشتن کا استعمال)

۱- مجھے خبر نہیں کہ تو کس طرح اتنی دیر بستر میں رہ سکتا ہے — نمی دانم که تو چگونه می توانی تا این وقت در رختخواب بمانی

| | |
|---|---|
| ۲- قسمت کے ساتھ جنگ نہیں کی جاسکتی | با بخت نمی توان جنگید یا نمی شود جنگید |
| ۳- وہ بیماری کی وجہ سے یونیورسٹی نہ جاسکا | او بعلتِ کسالت نتوانست بہ دانشگاہ برود |
| ۴- اس کی مرمت نہیں ہوسکتی | نمی توان تعمیرش کرد |
| ۵- وہ تیرے آنے تک انتظار نہیں کرسکتا | او نمی تواند صبر کند تا تو بیائی |
| ۶- یہ کام کیسے کیا جاسکتا ہے | این کار را چگونہ می توان کرد |
| ۷- یقین نہیں کیا جاسکتا | باور نمی توان کرد |
| ۸- وہ کل میرے ساتھ نہ جاسکے گا | او فردا نخواہد توانست ہمراہِ من برود |
| ۹- مجھے افسوس ہے میں اس سے زیادہ آپ کے پاس نہیں ٹھہر سکتا | من خیلی متاسفم کہ بیش از این نمی توانم باشما باشم |
| ۱۰- وہ مجھے اس وقت جانے نہیں دے گا | او نخواہد گذاشت کہ من این وقت بروم |
| ۱۱- یہ تکیہ گرنے مت دو | مگذارید کہ این تکیہ بیفتد |
| ۱۲- ساری رات مچھروں نے مجھے سونے نہ دیا | ہمہ شب پشہ ہا نگذاشتند کہ من بخواب بروم (یا پشہ ہا مرا ہمہ شب) |
| ۱۳- لڑکوں کو آوارہ نہ پھرنے دو | پسران را نگذارید کہ وِلگردی بکُنند |
| ۱۴- اس نے مجھے اپنے کمرے میں باتیں نہ کرنے دیں | او مرا نگذاشت کہ من در اطاقِ او حرف بزنم |
| ۱۵- اسے عید سے پہلے مت جانے دو | مگذارید یا نگذارید کہ او پیشتر یا پیش از عید برود |

## مشق-۲۹

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- ہم فارسی زبان میں بات چیت [۱] کرسکتے ہیں

۲- مجھے افسوس [۲] ہے میں اس سلسلہ [۳] میں آپ کی مدد نہیں کرسکتا

۳- محسن اس سال یونیورسٹی میں داخلہ [۴] نہ لے سکے گا

۴- علم کے بغیر [۵] انسان خدا کو بھی نہیں پہچان سکتا

۵- اگر تو کوشش کرے تو وقت پر کالج پہنچ سکے گا

۶- لوگوں کی زبان کون بند کرسکتا ہے؟

۷- وہ مجھ سے بہتر نہیں گا [۶] سکتا

۸- کیا تو مجھے اپنی سائیکل اور موٹر کار دو روز کے لیے دے سکتا ہے؟



۹- اگر وہ چاہتے تو فارسی ایک سال کے اندر اندر [۷] سیکھ سکتے تھے

۱۰- تو کون کون سے کھانے پکا سکتی ہے؟

۱۱- کیا میں تمہارا فونٹین پین لے سکتا ہوں؟

۱۲- وہ تجھ سے تیز نہ دوڑ سکا

۱۳- کیا آپ آج شام میرے گھر آسکتے ہیں

۱۴- کیا آپ یہاں آکر گھوڑا دوڑا [۸] سکتے ہیں

۱۵- یہ آدمی میرا کام نہیں کرسکتا

۱۶- آدمی کو لباس سے نہیں پہچانا [۹] جاسکتا

۱۷- اس نے مجھے رات بھر سونے نہ دیا

۱۸- اپنے بچے کو آوارہ نہ پھرنے دیں [۱۰]

۱۹- مجھے گھڑی کو چابی [۱۱] دے لینے دو

۲۰- مجھے اپنے ساتھ چلنے دو

۲۱- میں اسے [۱۲] سگریٹ نہ پینے دوں گا

۲۲- مجھے یہ خط پڑھ کر سنانے دو

۲۳- وہ مجھے سینما جانے کی اجازت نہیں دیتے

۲۴- خدا کے لیے مجھے کام کرنے دیجئے

۲۵- میں تجھے بھاگنے نہیں دوں گا

### اشارے

۱- حرف زدن، صحبت کردن، سخن راندن ۲- متاسفم، متاسفانہ ۳- در این مورد، در این زمینہ
۴- وارد شدن ۵- بدونِ علم ۶- آواز خواندن ۷- در ظرف ۸- اسب دوانی کردن
۹- مردم را از لباس نتوان شناخت ۱۰- سرگردان یا آوارہ بودن ۱۱- کوک کردن ۱۲- سیگار کشیدن

# تیسواں سبق

## (دُعائیہ افعال)

جن افعال میں کوئی دعا پائی جائے انہیں افعالِ دعائیہ کہتے ہیں جیسے "عُمرت دراز باد" (تیری عمر دراز ہو) ایسے افعال میں الف کا اضافہ کیا جاتا ہے جیسے "بُوَد" کی بجائے "باد"، نگہدارد کی بجائے نگہداراد، کُند کی بجائے کُناد اور رہاند کی بجائے رہاناد وغیرہ۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- خدا تمہیں ہر بلا سے بچائے | خدا شما را از ہر گونہ آفات نگہداراد |
| ۲- خدا ہم گنہگار بندوں کے گناہ بخش دے | خدا گناہ ہای ما بندگانِ عاصی را بخشاد (بخشد کی بجائے بخشاد) |

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۳- خدا ہماری آرزوئیں پوری فرمائے | خدا آرزوہایمان رابر آراد |
| ۴- خدا آپ کو سلامت رکھے | خدا شمارانگاہ داراد |
| ۵- خدا غدار اور خود غرض سیاستدانوں کو نیست و نابود کردے | خدا سیاستداران خائن و مغرض رانابود گناد |
| ۶- خدا تمہیں مالی پریشانیوں سے نجات دے | خدا شمارا از نگرانی ہای مالی رہاناد |
| ۷- خدا ہمارے دشمنوں کو نیچا دکھائے | خدا دشمنانِ مارا سرنگون کناد |
| ۸- خدا ان بزرگوں کا سایہ ہمارے سر سے دور نہ کرے | خدا سایۂ این بزرگان را از سرِ ما دور مکناد |
| ۹- خدا کسی کو اس مہلک مرض میں مبتلا نہ کرے | خدا ہیچ کس را باین مرضِ کشندہ مبتلا مکناد |
| ۱۰- خدا تمہیں فائنل امتحان میں کامیاب فرمائے | خدا شمارا در امتحان نہائی موفق فرمایاد یا گناد |

## مشق-۳۰

فارسی میں ترجمہ کریں

۱- خدا کسی کو مصیبت (۱) میں نہ ڈالے

۲- خدایا ہمیں وطن کے دشمنوں سے مقابلہ (۲) کرنے کی ہمت عطا کر

۳- اے خدا! ہمارے دل سے موت کا (۳) خوف دور کر

۴- خدا شہزادے کو چاند سا (۴) بیٹا عطا کرے

۵- خدا آپ کو ہر مصیبت (۵) سے بچائے

۶- خدا آپ کے دادا (۶) مرحوم کو اپنے جوارِ رحمت میں پناہ دے

۷- خدا کرے آپ صحیح سلامت (۷) منزلِ مقصود پر پہنچ جائیں

۸- خدایا! پاکستان کو دشمنوں سے محفوظ (۸) رکھ

۹- خدا کرے آپ دنیا میں دن دونی رات چوگنی (۹) ترقی کریں

۱۰- خدا اس بیمار بوڑھے کو شفا بخشے

۱۱- خدا ہمیں نیک کام کی توفیق دے

۱۲- خدا ان ظالم حکمرانوں کو تباہ کردے

۱۳- خدا کشمیری مسلمانوں کو بھارت کی غلامی سے آزاد کرے

۱۴- خدایا! ہمارے ملک میں ہمیشہ امن و امان (۱۰) قائم رہے

۱۵- خدا جاوید کو ہمیشہ تندرست رکھے



### اشارے

۱-در معرضِ بلا نہ انداختن (اس میں نیا نداز د سے نیاَنداز اد ہوگا)  ۲-مقاومت کردن
۳-ترسِ مرگ  ۴-بچۂ یا پسرِ زیبا مانندِ ماہ  ۵-حفظ کردن  ۶-شادروان پدرِ بزرگ یا جدّ
۷- صحیح و سالم  ۸- مصئون  ۹-پیشرفتِ شایانی  ۱۰-امنیّت و آرامش

# اکتیسواں سبق

## (اسم فاعل)

اسم فاعل وہ اسم مُشتق ہے جو اس ذات پر دلالت کرے جس سے کوئی فعل صادر ہوا ہو جیسے روِندہ (چلنے والا) نویسندہ (لکھنے والا) کُنندہ (کرنے والا) وغیرہ۔ متعلقہ فعل کے فعل امر کے آگے ''ندہ'' کا اضافہ کرنے سے اسم فاعل بنتا ہے جیسے مصدر خوردن سے فعل امر ''خور'' اور اسم فاعل ''خورندہ'' رفتن سے فعل امر رَو اور اسم فاعل روندہ' نوشتن سے فعل امر نویس اور اسم فاعل نویسندہ۔ اس کے علاوہ اور بھی اسم فاعل ہو سکتے ہیں۔ مثلاً مہربان' ظالم' مغرور وغیرہ۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱- ٹوتھ پیسٹ جراثیم کو فنا کرنے والا ہے | خمیرِ دندان کُشندۂ میکروبہا است |
| ۲- استاد طلبا کو سبق پڑھانے والا ہے | آموزگار درس دہندۂ دانش آموزان است |
| ۳- ہم پڑھنے والوں کو یہ کتاب پڑھنے کی سفارش کرتے ہیں | ما خوانندگان را بخواندنِ این کتاب توصیہ می کنیم |
| ۴- لکھنے والا ہی جانتا ہے کہ خط میں کیا ہے | فقط نویسندہ می داند کہ در نامہ چیست |
| ۵- نوشیرواں عادل بادشاہ تھا | نوشیروان پادشاہِ دادگر بود |
| ۶- عقلمند برے کام کی طرف مائل نہیں ہوتا | صاحب دانش یا خرمند بکارِ بد نگراید |
| ۷- اللہ تعالیٰ ہمارا حامی و ناصر ہو | خدای متعال حامی و ناصر ما باد |
| ۸- ہمیں صابر و شاکر ہونا چاہیے | باید کہ ما صابر (یا صبر کنندہ) و شاکر (شکر کنندہ) باشیم |
| ۹- بھیجنے والے کا نام لفافے پر نہیں لکھا ہوا | اسمِ فریسندہ روی پاکت نوشتہ نیست یا نوشتہ نشدہ است |
| ۱۰- ظالم اور مغرور کو کوئی پسند نہیں کرتا | ظالم و مغرور را کسی نمی پسندد |

| | |
|---|---|
| ۱۱- میرا ایک مہربان دوست ہے | من دوستی دارم مہربان |
| ۱۲- دانا ہی توانا ہوتا ہے | توانا بود ہر کہ دانا بود |
| ۱۳- حکمِ حاکم کو مرگِ مفاجات کہتے ہیں | حکم حاکم را مرگِ مفاجات می گویند |
| ۱۴- ظالم بادشاہت نہیں کر سکتا | جور پیشہ سلطانی نمی تواند کرد |
| ۱۵- علم کا ڈھونڈنے والا اور کمال چاہنے والا اگر خزانہ رکھنے والا نہ ہو تو کوئی بات نہیں | جویندۂ دانش و خواہندۂ کمال اگر دارندۂ گنج نباشد باکی نیست |

## مشق-۳۱

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- خدا زمین و آسمان کا پیدا[1] کرنے والا ہے

۲- ڈھونڈنے والا ہی کھوئی ہوئی چیز کو[2] پاتا ہے

۳- والدین ہی ہماری جسمانی تربیت کرنے والے[3] ہیں

۴- قبر کھودنے[4] والا عام[5] طور پر قبرستان[6] ہی میں رہتا ہے

۵- گائے جگالی کرنے[7] والا جانور ہے

۶- پھول توڑنے[8] والوں کو گرفتار[9] کیا جائے گا

۷- غلہ کی ذخیرہ اندوزی[10] کرنے والے ملک اور قوم کے دشمن ہیں

۸- غبن[11] کرنے والے کلرک[12] پر مقدمہ[13] چلایا جائے گا

۹- پاکستان کے کرکٹ کے کھلاڑی[14] دنیا کے بہترین کھلاڑی ہیں

۱۰- چوکیدار[15] رات کے وقت ہمارے محلّہ کا پہرہ[16] دیتا ہے

۱۱- ہم اپنے پڑھنے والوں سے یہ کتاب خریدنے کی سفارش[17] کرتے ہیں

۱۲- تماشائیوں[18] نے فضل محمود کے کھیل کی بڑی تعریف[19] کی

۱۳- بھونکنے[20] والے کتے کاٹا[21] نہیں کرتے

۱۴- میں آپ کی سلامتی کا خواہشمند[22] ہوں

۱۵- سانپ ڈسنے[23] والا جانور ہے

۱۶- ٹال مٹول[24] کرنے والوں سے مجھے نفرت ہے

۱۷- خدا ہمارے گناہوں کو دیکھنے والا اور چشم پوشی کرنے والا ہے

۱۸- چمگادڑ[25] رات کے وقت اڑنے والا پرندہ ہے

۱۹- لکھنے والا ہی خط کے مضمون کو جانتا ہے

۲۰- شور[26] مچانے والے لڑکوں کو سزا دی جائے گی



### اشارے

۱- آفریدگار، آفریننده ۲- پیدا کردن، بدست آوردن ۳- پرورندگان ۴- گورکن ۵- معمولاً ۶- گورستان ۷- نشخوار کننده ۸- گل چینان ۹- دستگیر کردن ۱۰- احتکار کنندگان ۱۱- اختلاس کننده ۱۲- کارمندِ دفتری، دبیر ۱۳- موردِ تعقیب قرار دادن ۱۴- بازی کن ۱۵- کشیکچی ۱۶- کشیک کشیدن ۱۷- توصیه نمودن ۱۸- تماشاچیان ۱۹- ستایش کردن ۲۰- سگانِ عوعو کننده ۲۱- گاز گرفتن ۲۲- خواہان ۲۳- گزنده ۲۴- تعلّل ورزندگان ۲۵- شپر، شپره ۲۶- غوغا کنندگان

## بتیسواں سبق

### (اسم مفعول)

اسم مفعول وہ اسمِ مُشتق ہے جو کسی ایسی ذات پر دلالت کرے جس پر کوئی فعل واقع ہوا ہو جیسے خریدہ، گرفتہ، فروختہ وغیرہ۔ طریقہ یہ ہے کہ متعلقہ مصدر کا "ن" ہٹا کر اس کی جگہ "ہ" لگا دیا جاتا ہے۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

| | |
|---|---|
| ۱- اپنے کیے کا کوئی علاج نہیں ہے | خود کردہ را علاجی نیست (اس میں کردہ اسم مفعول ہے) |
| ۲- وہ اس خاندان کا پالا ہوا ہے | او پروردۂ این خانوادہ است |
| ۳- آزمائے ہوئے کو آزمانا جہالت ہے | آزمودہ را آزمودن جہل است |
| ۴- سانپ کا ڈسا ہوا رسی سے بھی ڈرتا ہے یا دودھ کا جلا ہوا چھاچھ بھی پھونک پھونک کر پیتا ہے | مار گزیدہ از ریسمان می ترسد |
| ۵- تو مرے ہوئے لوگوں کا نام ضائع نہ کر | نامِ نیک رفتگان ضائع مکن (رفتہ کی جمع رفتگان) |
| ۶- سرد و گرم چکھے ہوئے بوڑھوں کو چاہیے کہ وہ پاک دل اور نو خیز جوانوں کو نیکی کی راہ دکھائیں اور بدی سے باز رکھیں | پیرانِ سرد و گرم چشیدہ را باید کہ جوانانِ پاک دل و نو رسیدہ را بہ نیکی راہ نمایند و از بدی باز دارند |
| ۷- میں نے راستے میں ایک مقتول سپاہی کو دیکھا | من سربازِ کشتہ را در راہ دیدم |

۸- آلودہ نظر آنکھ محبوب کے چہرے سے دور ہے — چشمِ آلودہ نظر از رُخِ جاناں دور است
۹- یہ جگہ خالی ہے یا رُکی ہوئی ہے؟ — این جا خالیست یا گرفتہ شدہ است؟
۱۰- سُنی ہوئی بات دیکھی ہوئی بات کے مانند کب ہوتی ہے؟ — شُنیدہ کی بود مانندِ دیدہ؟
۱۱- وہ بوڑھا بہت افسردہ ہو گیا تھا — آن مردِ پیر خیلی دل تنگ شدہ بود
۱۲- ناز سے پالا ہوا یہ تکلیف برداشت نہیں کر سکتا — ناز پروردہ نمی تواند این زحمت را تحمل کند
۱۳- ناتجربہ کار جوانوں کو تجربہ کار بوڑھوں کی نصیحت سننی چاہیے — جوانانِ کارنادیدہ را باید کہ پندِ پیرانِ مجرب بشنوند
۱۴- میں نے تمہارا خط دیکھا، تمہارا مقصد کیا ہے؟ — نامۂ شما را دیدم منظور و مقصود شما چیست؟
۱۵- مجھے میری کھوئی ہوئی کتاب مل گئی ہے — کتابِ گم شدۂ خود را وریافتہ ام

## مشق - ۳۲

فارسی میں ترجمہ کریں۔

۱- گذرا ہوا وقت واپس نہیں آتا
۲- پاکستان کا بنا[1] ہوا سوتی[2] کپڑا سستا ہوتا ہے
۳- یہ سلائی کی مشین جاپان کی بنی[3] ہوئی ہے
۴- اس نے اناج کے بکھرے ہوئے[4] دانوں کو اکٹھا کیا
۵- کیا تم نے ٹوٹا ہوا بریک[5] بدلوا[6] لیا
۶- یہ خط تیرا لکھا ہوا معلوم ہوتا ہے
۷- علامہ اقبال نے اپنی شاعری سے سوئی ہوئی قوم کو جگایا
۸- اس نے اپنا جمع شدہ روپیہ باپ کی بیماری پر خرچ کیا
۹- سویا ہوا سوئے ہوئے کو کب جگا سکتا ہے[7] یا جگاتا ہے؟
۱۰- اس کتابخانہ کی شائع کی ہوئی[8] کتابیں بڑی مفید ہوتی ہیں
۱۱- مرجھائے ہوئے[9] پھولوں میں خوشبو نہیں ہوتی
۱۲- یہ لٹھا[10] پاکستان کا بنا[11] ہوا ہے
۱۳- یہ سویٹر[12] اس کی بڑی بہن کا بُنا ہوا ہے
۱۴- اس کے پھٹے ہوئے[13] اور پیوند[14] لگے کپڑے اس کی بدحالی کو ظاہر کرتے[15] تھے
۱۵- غریب کا ٹوٹا ہوا دل کون جوڑ سکتا ہے
۱۶- یہ ریشمی کپڑا یورپ کے کارخانوں کا تیار[16] کیا ہوا ہے



۱۷- میری ٹوٹی ہوئی عینک کہاں ہے؟
۱۸- کیا تم[17] کانچ کے ٹوٹے ہوئے برتنوں[18] کو جوڑ[19] سکتے ہو؟
۱۹- مجھے میری کھوئی ہوئی کتاب مل گئی ہے
۲۰- سانپ کا ڈسا ہوا رسی سے بھی ڈرتا ہے

### اشارے

۱- تہیہ شدہ، ساختہ ۲- پارچۂ نخی ۳- ساختۂ ژاپون ۴- دانہ ہای مُنتشر شدہ ۵- ترمز ۶- عوض کردن ۷- خفتہ را خفتہ کی کند بیدار ۸- منتشر شدہ ۹- افسردہ، پژمردہ ۱۰- چلوار ۱۱- ساختِ پاکستان ۱۲- زیر پیراہن کش پشمی (بنیان: زیر پیراہنی) ۱۳- دریدہ ۱۴- وصلہ شدہ ۱۵- نشان دادن، بخرج دادن ۱۶- تہیہ کردہ ۱۷- شیشہ ۱۸- ظروفِ شکستہ (ظروفِ شکستۂ شیشہ) ۱۹- پیوستن، متصل کردن

## تینتیسواں سبق

### (اسمِ حالیہ)

اسمِ حالیہ ایسا اسمِ مشتق ہے جو فاعل یا مفعول کی حالت ظاہر کرے۔ مثلاً ''بلال خندان آمد'' (بلال ہنستا ہوا آیا) میں ''خندان'' اسمِ حالیہ ہے۔ کسی فعل کے مضارع کا حرفِ د ہٹا کر اس کی جگہ ''ان'' کا اضافہ کیا جاتا ہے، جیسے رود سے رواں یعنی چلتا ہوا وغیرہ۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- آدھی رات کے وقت میں نے تیرا چراغ جلتے ہوئے دیکھا — درنصفِ شب چراغِ تُرا (چراغت را) سوزان دیدم
۲- سپاہی نے چور کو نقب لگاتے ہوئے گرفتار کیا تھا — پاسبان، دُزد را نقیب زنان دستگیر کردہ بود
۳- میں نے اسے چھت سے گرتے ہوئے دیکھا — اور ا از بام افتان دیدم
۴- وہ دوڑتا ہوا آگے آیا — او دوان دوان جلو آمد
۵- میں نے اسے آم کھاتے دیکھا — اور ا انبہ خوران دیدم یا اورا دیدم انبہ می خورد
۶- میں نے ایک لومڑی کو دیکھا گرتی پڑتی چلی جاتی تھی — روباہی را دیدم افتان وخیزان می رفت
۷- تمام طالب علم ہنستے ہوئے کلاس سے باہر نکلے — ہمہ محصلین خندان خندان از کلاسِ درس خارج شدند

۸- ایک اندھا لاٹھی کھٹکھٹاتا ہوا گلی سے گزر رہا تھا — نابینائی یا کوری عصازنان از کوچہ می گذشت

۹- کتے بھونکتے ہوئے چوروں کے پیچھے دوڑے — سگان پارس کنان یا عوعو کنان عقب دزدان دویدند

۱۰- اس کا بھائی روتا ہوا یہاں سے باہر گیا تھا — برادرش گریہ کنان از این جا خارج شدہ بود

۱۱- چھٹی ہوتے ہی لڑکے اچھلتے کودتے سکول سے اپنے گھروں کو واپس گئے — ہمینکہ تعطیل شد ہمہ طفلان جست وخیز کنان از دبیرستان بخانہ ہای خودشان برگشتند

۱۲- میں نے آج صحن میں آگ جلتی ہوئی دیکھی — من امروز در حیاط آتش را سوزان دیدم

۱۳- ہم نے اسے ریڈیو پر تقریر کرتے ہوئے سنا ہے — ما اورا از ایستگاہِ رادیو نطقی پخش کنان شنیدہ ایم

۱۴- کل رات میں نے تیرے بھائی کو اکیلے تھیئٹر جاتے ہوئے دیکھا — دیشب برادرت را یا برادر ترا تنہا بہ تیاتر روان دیدم

۱۵- میں نے اسے کھانا کھاتے ہوئے دیکھا — من اورا طعام خوران دیدم

## مشق- ۳۳

فارسی میں ترجمہ کریں

۱- بچہ چیختا ہوا[1] ماں کے پیچھے دوڑا[2]

۲- اصغر روتا[3] ہوا اکیڈمی[4] سے گھر آیا

۳- ملاح[5] تیرتا[6] ہوا ڈوبنے والے شخص کے پاس پہنچا

۴- ایک فاختہ اڑتی[7] ہوئی آئی اور درخت کی ٹہنی پر بیٹھ گئی

۵- مغرور عقاب تڑپتا[8] ہوا زمین پر گرا

۶- بہادر نوجوان نعرہ[9] لگاتا ہوا دشمن کی صفوں میں داخل ہوگیا

۷- کتے بھونکتے ہوئے چوروں کے پیچھے بھاگے

۸- بچے اچھلتے[10] کودتے گھروں کو روانہ ہوئے

۹- وہ ڈرتے[11] ڈرتے پرنسپل صاحب کے کمرے میں پہنچا

۱۰- انہوں نے مسکراتے[12] ہوئے ہماری طرف دیکھا

۱۱- ایک شرابی[13] گرتا پڑتا[14] گلی سے گذرا

۱۲- میں نے اسے گلی میں کھیلتے ہوئے دیکھا تھا

۱۳- ہم نے انہیں سرکس[15] جاتے ہوئے دیکھا تھا

۱۴- شیر دھاڑتا[16] ہوا شکاری پر حملہ آور ہوا

۱۵- کل تمہارا بھائی میرے پاس ہنستا[17] مسکراتا آیا

۱۶- تیر دشمن کے سینے کو چیرتا[18] ہوا باہر نکل گیا



۱۷- تو مجھے کہاں کھینچے[19] لیے جا رہا ہے؟

۱۸- غریب نے سردی سے کانپتے[20] کانپتے جان دے دی

۱۹- ہم ڈھونڈتے ڈھونڈتے[21] تیرے مکان پر پہنچ ہی گئے

۲۰- میں ٹہلتا ٹہلتا[22] تیری طرف آنکلا ہوں

### اشارے

۱- جیغ زنان ۲- عقب، دنبال ۳- گریہ کناں ۴- اکادمی ۵- کرجی بان

۶- شنا کنان ۷- پرواز کنان ۸- تپان تپان ۹- نعرہ زنان ۱۰- جست وخیز کنان

۱۱- ترسان ترسان ۱۲- زیر لب خندہ زنان ۱۳- مے خوار، میخوار ۱۴- افتان و خیزان

۱۵- سیرک ۱۶- غران ۱۸- خندان خندان ۱۸- دران ۱۹- کشان کشان ۲۰- لرزان

۲۱- تلاش کنان ۲۲- خرامان خرامان

## چونتیسواں سبق

### (حاصل مصدر)

حاصل مصدر وہ اسم مشتق ہے جو کسی فعل کا اثر یا کیفیت ظاہر کرے۔ مثلاً کردار، گفتار، کوشش، سوزش۔ بعض مصادر کا آخری حرف ''ن'' ہٹا کر اس کی جگہ ''ار'' کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ مثلاً گفتن سے گفتار، کردن سے کردار اور گرفتن سے گرفتار وغیرہ جبکہ بعض میں فعل امر کے آگے ''ش'' کا اضافہ کیا جاتا ہے جیسے سوختن کے فعل امر ''سوز'' سے سوزش، کوشیدن کے فعل امر ''کوش'' سے کوشش، آموختن کے فعل امر آموز سے آموزش اور پروریدن کے فعل امر پرور سے پرورش وغیرہ۔

چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

۱- دو سو قول نصف کردار کی مانند بھی نہیں — دو صد گفتار چون نیم کردار نیست

۲- عظمت تمام کی تمام قول میں نہیں ہے — بزرگی سراسر بگفتار نیست

۳- ہمارے وطن میں بچوں کی تعلیم و تربیت کو کوئی اہمیت حاصل نہیں — در وطنِ ما آموزش و پرورشِ کودکان اہمیتی ندارد

۴- انسان کے لیے اچھی گفتگو اور نیک عمل ضروری ہے — برای انسان گفتارِ خوب و کردارِ نیک لازم است

۱۱- ہم نے بازار سے تھوڑے (۱۰) چاول خریدے

۱۲- کیا تمام امیدواروں نے داخلہ کا امتحان دیا ہے

۱۳- سب (۱۱) وہاں گئے لیکن وہ بدنصیب نہ گیا

۱۴- میں کچھ عرصہ سے ایران کے جدید (۱۲) ادب کا مطالعہ کر رہا ہوں

۱۵- تھوڑی دیر ان کا انتظار کرنے کے بعد ہم سٹیشن کی طرف روانہ ہوگئے

۱۶- چند سپاہیوں نے دشمن کے مورچہ (۱۳) پر قبضہ کرلیا

۱۷- کیا آپ اتنا تمام سامان اپنے ساتھ لے آئے ہیں؟

۱۸- میں نے اپنی کچھ کتابیں لائبریری (۱۴) کو دے دی تھیں

۱۹- بعض ایرانی نقادوں (۱۵) کی یہ رائے ہے کہ علامہ اقبال پاکستان و ہند کا سب سے بڑا آخری شاعر ہے

۲۰- یہ تمام لوگ آج کہاں گئے ہوئے ہیں؟

۲۱- گورنمنٹ کالج کے کچھ طالب علم ریسٹورنٹ (۱۶) میں بیٹھے تھے

۲۲- بہت سی راتیں گزر گئیں لیکن اسے نیند (۱۷) نہ آئی

۲۳- اسنے باقی تمام کتابیں فروخت کردیں

۲۴- میرے پاس کچھ روپے تھے، میں نے ان سے کچھ قمیضوں کا کپڑا خرید لیا ہے

### اشارے

۱- ایفا کردن ۲- این بمن مربوط نیست ۳- منزلِ شبانہ روزی ۴- مردود شدن
۵- صرف جو ۶- قفسہ ۷- شکر ۸- جوہر (رنگین سیاہی) مرکب (کالی سیاہی) ۹- یک کمی، مقداری
۱۰- یک کمی ۱۱- ہمگی، ہمہ، جملہ ۱۲- ادبیاتِ جدید، ادبیاتِ معاصر ۱۳- سنگر
۱۴- کتابخانہ ۱۵- بعض از نقادانِ ایرانی برآنند ۱۶- رستوران (گورنمنٹ کالج: دانشکدۂ دولتی)
۱۷- خوابش نبرد یا نبُرد

## پینتالیسواں سبق

درج ذیل بعض الفاظ کا استعمال:

چنین، چنان، ہمچنان، ہم چنین/ہمچنین، ہمین اور ہمان۔ چند مثالیں:



| | |
|---|---|
| ۱- یہ کام اس طرح کرنا چاہیے | این کار را ہمچو باید کر |
| ۲- اس طرح ہم تین میل تک چلے گئے | این چنین تا سہ میل رفتیم |
| ۳- صورت حال ایسی ویسی ہی تھی | اوضاع چنین و چنان بود |
| ۴- اندھیر نگری چوپٹ راجا | از چنین خرمن این چنین خوشہ یا از چنان خرمن وزیر چنان شہریار چنین |
| ۵- ایسے آدمی سے بات نہیں کرنی چاہیے | با چنین شخصی صحبت نباید کرد |
| ۶- جیسا تھا ویسا ہی میں نے عرض کیا تو بھی ایسا ہی کر | من ہم چنان کہ بود عرض کردم تو نیز ہم چنین بکن |
| ۷- اس جیسا بہادر آدمی کوئی نہیں ہے | او ہم چو آدم دلیر است کہ مثلش نیست |
| ۸- یہ وہی ہے جو تم نے دیکھا | این ہمان است کہ دیدید |
| ۹- ہم اسی راستے سے آئے | ما از ہمین راہ آمدیم |
| ۱۰- میری التجا یہی تھی | خواہشِ من ہمین بود |
| ۱۱- ہم ویسے ہی ہیں جیسے کہ تھے | ما ہمانیم کہ بودیم |
| ۱۲- دشمن یہیں مارا گیا تھا | دشمن ہمین جا کشتہ شدہ بود |
| ۱۳- جونہی وہ آیا میں چلا گیا | ہمینکہ او آمد من رفتم |
| ۱۴- اس کے پاس کوئی ایسی چیز نہ تھی جو وہ تبادلہ میں دیتا | پیشِ او چنین چیزی نبود کہ در عوض میداد |
| ۱۵- ایک ایسا ہی آدمی یہاں آیا تھا | ہمچنین شخصی اینجا آمدہ بود |
| ۱۶- جیسی طاقت تم رکھتے ہو میں بھی رکھتا ہوں | ہمچنین کہ تو زور داری، من ہم دارم |

### مشق-۴۹

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- ایسے آدمی پر بھروسا (۱) نہیں کرنا چاہیے

۲- جونہی ہم نے گھر سے باہر قدم رکھا موسلا دھار (۲) بارش ہونے لگی

۳- جیسے تم طالب علم ہو ویسا میں بھی ہوں

۴- ایسے آدمی سے دور (۳) ہی رہنا چاہیے

۵- میری درخواست (۴) یہی ہے کہ آپ اسی وقت تشریف لے جائیں

۶- جیسا میں نے دیکھا ہے ویسا عرض کردیا ہے

۷- اس جیسا دلیر آدمی میں نے آج تک نہیں دیکھا

۸- خط اس طرح لکھنا چاہیے

۹- جیسا راجا ویسی پرجا

۱۰- اسی طرح ہم شہر سے دو میل باہر نکل آئے

۱۱- یہ وہی کتاب ہے جس کے بارے میں تم نے مجھ سے کہا تھا

۱۲- تو ایسا ہی کر جیسا کہ وہ تجھے کرنے کو کہتے ہیں

۱۳- یہ وہی کتاب ہے جو تو نے مجھے کبھی دی تھی

۱۴- وہ بہادر نوجوان اسی شہر میں رہتا تھا

۱۵- ہم بھی اسی راستے سے کالج گئے تھے

۱۶- ہم اب بھی ویسے ہیں جیسے کہ اس سے پہلے تھے

۱۷- رستم جیسا پہلوان ایران میں پھر پیدا نہ ہوا

### اشارے

۱-اعتماد کردن ۲-درشت باران ۳-دوری جُستن ۴-خواہشم ہمین است

## چھیالیسواں سبق

درج ذیل الفاظ کا استعمال:

چہ، ہر چہ، آنچہ، ہر آنچہ، ہر کدام اور ہر گاہ۔

چند مثالیں:

۱- تو کون ہے کہ تو نے میرے حق میں یہ احسان کیا؟ — چہ کسی تو کہ در حقِ من این احسان فرمودی؟

۲- اس نے کیا کیا نہ کیا اور کیا کیا نہ کہا — او چہ ہا کہ نہ کرد و چہ ہا کہ نہ گفت

۳- جتنا زیادہ میں پھرا میں نے اسے نہ پایا — ہر چہ گشتم او را پیدا نکردم

۴- اس نے بہت جتن کیے پھر بھی وہ دروازہ نہ کھول سکا — ہر چہ کرد نتوانست در را باز کند

۵- جو کچھ کہا گیا اس سے معلوم ہوتا ہے — از ہر آنچہ گفتہ شد معلوم می شود

۶- جس کسی کے پاس گھوڑا ہو گا وہ انعام حاصل کرے گا — ہر کدام اسبی دارد جایزہ گیرد (یا دارند، گیرند)

۷- ان کتابوں میں جو کتاب بھی تم لو گے اچھی ہو گی — ہر کدام از این کتابہا کہ بگیرید خوب است

۸- جب بھی تو آتا ہے مجھے خوشی ہوتی ہے — ہر گاہ کہ تو می آئی شادی گردم

۹- یہ کس قسم کا آدمی ہے (یا اس آدمی کا پیشہ کیا ہے؟) — این مرد چہ کارہ است؟

۱۰- وہ کتنا بدنصیب ہے — او چہ بدبخت است



۱۱- مجھے کیا؟ میں نہیں جاؤں گا — بمن چہ؟ من نمی روم یا نخواہم رفت

۱۲- کون کون آئے اور انہوں نے کیا کیا کہا؟ — کہ ہا آمدند و چہ ہا گفتند

۱۳- جو کچھ ہونا ہے وہ ضرور ہو گا — ہر چہ شدنی است حتماً می شود

۱۴- تم میں سے جو تیار ہو وہ چلا جائے — ہر کدام از شما حاضر است برود

۱۵- جو کوئی آئے اسے ڈرائنگ روم میں بٹھاؤ — ہر کسی کہ بیاید او در اطاقِ پذیرائی بنشانید

۱۶- خیر خواہوں کی نصیحت قبول کر کیونکہ جو نصیحت نہیں سنتا وہ نقصان اٹھاتا ہے — اندرزِ خیر خواہان را بپذیرید چہ ہر کہ نصیحت نشنود زیان می بیند

۱۷- خواہ وہ کہے یا نہ کہے میں اسے کروں گا — چہ بگوید چہ نگوید این را خواہم کرد

۱۸- کتنا اچھا ہو اگر چھٹی مل جائے — چہ خوب است یا باشد اگر مرخصی دادہ بشود

۱۹- کتنا اچھا ہوتا اگر چھٹی مل جاتی — چہ خوب می بود اگر مرخصی دادہ می شد

۲۰- میں اور شراب پیئوں؟ آپ کیسی باتیں کرتے ہیں — من و شراب خوردن؟ چہ حرفہا می زنید!

۲۱- جو کچھ میں کہتا ہوں یا لکھتا ہوں، خدا جانتا ہے اس میں کوئی تعصب نہیں ہے — ہر آنچہ می گویم یا می نویسم خدا می داند کہ تعصبی ندارد

۲۲- اگر کل بارش نہ ہوئی تو سیر کو جاؤں گا — اگر فردا باران نیامد بگردش خواہم رفت

۲۳- میں نہیں جانتا میرا گھوڑا کیا ہوا؟ — من نمی دانم اسپم چہ شد

۲۴- مجھے کیا معلوم شاید وہ بھی نجات پا لے — چہ می دانم شاید کہ او ہم نجات یابد

۲۵- وہ منظر کتنا ہولناک تھا؟ — آن منظرہ چہ قدر ہولناک بود

## مشق-۵۰

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- آپ جانتے ہیں اس نے ہمارے خلاف آپ کے والد سے کیا کہا ہے؟

۲- میں نہیں جانتا وہ یہاں سے کیا کیا لے گئے ہیں؟

۳- جو شخص[1] آنا چاہتا ہے اسے جلدی آنا چاہیے

۴- رکھنے کے لیے کیا سونا اور کیا پتھر، سب برابر ہیں

۵- ہماری عدم[2] موجودگی میں جو آئے اسے کہہ دینا کہ صاحب اپنے دوست کی بارات[3] میں گئے ہوئے ہیں

۶- تم نے کیا کیا جو اس طرح[4] پشیمان ہوئے

۷- خواہ وہ پسند کرے یا نہ کرے، ہم اس کے والد سے ضرور ملیں گے

۸- میں اور جوا(۵) کھیلوں؟ تم کیسی باتیں کرتے ہو؟

۹- تم میں سے جس کسی نے سبق یاد نہیں کیا وہ کلاس سے باہر نکل جائے

۱۰- کتنا اچھا ہوا گر آج ہمیں سرکس(۶) جانے کی اجازت مل جائے

۱۱- کتنا اچھا ہوتا اگر آج بھی بارش ہو جاتی

۱۲- جو کچھ انہوں نے کہا(۷) ہم نے سنا

۱۳- وہ راستہ کتنا خوفناک تھا

۱۴- لوگوں نے جو کچھ سوچا غلط سوچا

۱۵- وہاں کون کون آیا اور کون کون گیا مجھے معلوم نہیں

۱۶- ہر شخص پر اعتماد نہ کرو کیونکہ بعض اوقات دوست بھی دشمن ہو جاتے ہیں

۱۷- ہر شخص کو جس چیز کی ضرورت ہوگی وہ اسے دے دی جائے گی

۱۸- جو دوسروں کی نصیحت نہیں سنتا وہ ہمیشہ نقصان(۸) اٹھاتا ہے

۱۹- وہ جو کچھ چاہتا ہے، کرتا ہے

۲۰- جو کچھ آپ چاہتے ہیں یہاں موجود ہے

۲۱- خواہ وہ میری مدد کرے یا نہ کرے میں اس کی مدد ضرور کروں گا

۲۲- تمہارے والد صاحب کیا کام(۹) کرتے ہیں؟

۲۳- مجھے کیا؟ میں تمہارے ساتھ نہیں جاؤں گا

۲۴- مجھے کیا معلوم شاید وہ سینما گھر گیا ہو

۲۵- جو کچھ کہا گیا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ بے قصور نہیں ہے

۲۶- تم نے میرے خلاف اس سے کیا کہا تھا؟

## اشارے

۱- ہر کسی کہ ۲- غیبت، غیاب ۳- جشنِ عروسی ۴- این گونہ ۵- قمار بازی کردن، قمار کردن ۶- سیرک ۷- آنچہ را کہ ایشان گفتند ۸- زیان دیدن ۹- پدرِتان چہ کارہ است

## سینتالیسواں سبق

درج ذیل الفاظ کا استعمال:

ہیچ، ہیچیک (ہیچ یک) ہیچ کس (ہیچکس) ہیچگاہ (ہیچ گاہ) گاہ، ہرگاہ، چند، یکی، دیگر، یکدیگر (یک دیگر) ہمدیگر (ہم دیگر) اور ہر دو



چند مثالیں:

| | |
|---|---|
| ۱- جمال نے کچھ نہ کہا | جمال ہیچ نہ گفت (نگفت) |
| ۲- تم میں سے کوئی بھی میری مہربانی کا مستحق نہیں ہے | ہیچیک از شما لایق مرحمتہای من نیست |
| ۳- کسی نے بھی اس کی طرف توجہ نہ کی | ہیچکس بہ او (باو) التفات نکرد |
| ۴- صندوق میں کوئی چیز نہیں ہے | توی صندوق ہیچ چیزی نیست |
| ۵- کیا تم کبھی مجھے یاد کرتے ہو؟ | ہیچ وقت مرا یاد می کنید؟ یا ہیچت از من یاد می آید؟ |
| ۶- کچھ نہ کھانا برا کھانا کھانے سے بہتر ہے | ہیچ نخوردن (نہ خوردن) بہتر از طعامِ بد خوردن است |
| ۷- یہاں کوئی نہیں آیا | ہیچ کس این جا نیامد |
| ۸- تمہاری عدم موجودگی میں یہاں کوئی نہیں آیا | در غیبت شما ہیچکس این جا نیامد |
| ۹- کیا تم کبھی لندن گئے ہو؟ | ہیچ گاہ بلندن (بہ لندن) رفتید؟ |
| ۱۰- جب میں اپنی آنکھوں سے دیکھوں گا تو یقین کرلوں گا | ہرگاہ بہ چشمِ خود می بینم باور خواہم کرد |
| ۱۱- چند آدمی آئے | چند نفر آمدند |
| ۱۲- چند سال گزر گئے | سالی چند گذشت |
| ۱۳- وہ کتنے آدمی تھے؟ | آنہا چند نفر بودند؟ |
| ۱۴- تم نے اسے کتنے میں خریدا؟ | آنرا (آن را) بہ چند خریدید؟ |
| ۱۵- وہ تھوڑی دیر رہا اور پھر چلا گیا | او چندی بماند و باز رفت |
| ۱۶- ہم ایک دوسرے سے محبت کرتے ہیں | ما یک دیگر را دوست داریم |
| ۱۷- ہم ایک دوسرے کے گھر گئے | ما بخانۂ یکدیگر رفتیم |
| ۱۸- وہ ایک دوسرے کے پیچھے آتے تھے | آنہا یا ایشان از عقب یک دیگری آمدند |
| ۱۹- وہ مل کر بیٹھے ہیں | ایشان با ہمدیگر (ہم دیگر) نشستہ اند |
| ۲۰- ہم دونوں آئے | ہر دوِ ما آمدیم |
| ۲۱- وہ دونوں آئے | ہر دوی ایشان آمدند |
| ۲۲- اِسے اور اُسے دونوں کو لاؤ | این و آن را بیارید |
| ۲۳- وہ ایک دوسرے کو مار رہے تھے | آنہا/ ایشان یک دیگر را می زدند |

| | |
|---|---|
| ۲۴- ان سب نے ایک دوسرے کو الوداع کہی | ایشان ہمہ تودیع یک دیگر کردند |
| ۲۵- ایک مجھے دے دو | یکی بمن بدہید |
| ۲۶- مجھے ایک اور دیجیے | یکی دیگر بمن بدہید |
| ۲۷- ان کتابوں میں سے ایک مجھے دے دو | یکی از آن کتابہا بمن بدہید |
| ۲۸- ایک اور آیا | دیگری آمد یا یکی دیگر بیامد |
| ۲۹- انہوں نے ایک دوسرے کو خدا حافظ کہا | ایشان یا آنان از ہم دیگر (ہمدیگر) خداحافظی کردند |
| ۳۰- آج میں نے کچھ نہیں کھایا ہے | امروز ہیچ چیزی نخوردہ (نہ خوردہ) ام |
| ۳۱- میں تھوڑی دیر وہاں رہا | من یک چندی آنجا بماندم |
| ۳۲- تھوڑی دیر انتظار کیجیے | یک چندی یا چند صبر کنید |
| ۳۳- وہ شہر میں ایک دوسرے سے جدا ہو گئے | آنان/ ایشان در شہر از یک دیگر جدا شدند |
| ۳۴- زید اور عمر دونوں ایک دوسرے سے ملے | زید و عمر ہر دو ہمدیگر را ملاقات کردند |
| ۳۵- کیا تمہارے پاس کوئی روٹی ہے؟ | ہیچ نان یا نانی دارید؟ |
| ۳۶- میرے پاس کوئی روٹی نہیں ہے | ہیچ نان ندارم (نہ دارم) |
| ۳۷- کیا کوئی آیا؟ | آیا ہیچ کس بیامد یا آمد؟ |
| ۳۸- وہاں کوئی نہ تھا | ہیچکس آنجا (آن جا) نبود (نہ بود) |
| ۳۹- میرے پاس ان میں سے کوئی کتاب نہیں ہے | ہیچ یک از این کتابہا ندارم |
| ۴۰- کیا تم نے ان میں سے کسی کو دیکھا ہے؟ | ہیچ کدام از آنہا را دیدہ اید؟ |
| ۴۱- ان میں سے کوئی نہیں گیا ہے | ہیچکدام از آنہا نہ رفتہ اند |
| ۴۲- میں نے اسے کبھی نہیں دیکھا ہے | ہیچ وقت او را ندیدہ (نہ دیدہ) ام |
| ۴۳- کیا تم نے اسے کبھی دیکھا ہے؟ | ہیچ وقت او را دیدہ اید؟ |
| ۴۴- ان میں سے کوئی گھوڑا بھی اس کا نہیں ہے | ہیچکدام (ہیچ کدام) از این اسبہا مال او نیست |
| ۴۵- کیا تم نے اس سے کوئی چیز لی؟ | آیا شما از او ہیچ گرفتید؟ |
| ۴۶- میں نے کچھ نہ لیا | ہیچ نگرفتم (نہ گرفتم) |
| ۴۷- یہ تو کچھ بھی نہیں ہے | این ہمہ ہیچ نیست |
| ۴۸- ایک چلا گیا اور دوسرا رہ گیا | یکی رفت و دیگر بماند |



## مشق-۵۱

۱- کیا آپ کو کبھی ہماری یاد بھی آتی ہے؟

۲- میں نے لائبریری سے کوئی کتاب اپنے نام جاری[1] نہیں کرائی

۳- ہم دونوں بھائی ایک دوسرے سے محبت[2] کرتے تھے

۴- کیا تم کبھی لاہور گئے ہو؟

۵- سپاہی ایک دوسرے کے پیچھے مارچ[3] کر رہے تھے

۶- یہ تو کچھ بھی نہیں ہے

۷- تمہارے پاس کوئی فالتو[4] پنسل ہے؟

۸- آج ہم نے صبح سے کچھ نہیں کھایا ہے

۹- اگر آپ تھوڑی دیر انتظار کریں تو میں آپ کو اپنی تصویروں کا البم[5] دکھاؤں گا

۱۰- ان میں سے کوئی بھی گھوڑا ہمارا نہیں ہے

۱۱- کیا تو نے ان میں سے کسی کو پہلے دیکھا ہے

۱۲- سٹیشن پر ہم نے ایک دوسرے کو خدا حافظ[6] کہا

۱۳- میرے پاس تو ان میں سے کوئی بھی کتاب نہیں ہے

۱۴- ہم ایک دوسرے کو اچھی طرح جانتے ہیں

۱۵- تم میں سے کوئی بھی انعام کا مستحق[7] نہیں ہے

۱۶- تم نے یہ ریڈیو سیٹ کتنے میں خریدا تھا؟

۱۷- میرے پاس تمہیں دینے کے لیے کوئی پنسل نہیں ہے

۱۸- ان سب نے ہوائی اڈے پر ایک دوسرے کو الوداع[8] کہی

۱۹- چند آدمی کمرے میں داخل ہوئے تو ہم ڈر گئے

۲۰- وہ لاہور سے ایسا گیا کہ پھر واپس نہ آیا

۲۱- ہم کبھی کبھی[9] ایک دوسرے کے گھر جایا کرتے تھے

۲۲- کچھ کام کرنا بیکار بیٹھے رہنے سے زیادہ اچھا ہے

۲۳- دونوں بچے آپس میں لڑتے تھے اور ایک دوسرے کو مارتے تھے

۲۴- کیا میری عدم[10] موجودگی میں یہاں کوئی آیا ہے؟

۲۵- ان میں سے ایک سنگترہ اس چھوٹی لڑکی کو دے دیں

۲۶- جب میں خود اپنی آنکھوں سے دیکھوں گا تو یقین کروں گا

۲۷- ایک نے سوال کیا دوسرے نے جواب دیا

۲۸- کیا تم نے کبھی جہانگیر کا مقبرہ(۱۱) دیکھا ہے؟

۲۹- اس نے ہمیں کوئی چیز نہ دی

۳۰- کسی نے بھی اس غریب کی طرف توجہ نہ کی

## اشارے

۱-عاریہ گرفتن ۲-دوست داشتن، عاشق بودن بہ ۳- گامہای منظم برداشتن ۴-یدکی، زیادی، زیادت ۵- آلبوم عکسہا ۶- خداحافظی کردن ۷- سزاوار، جائزہ ۸- تودیع نمودن، بدرود گفتن ۹- گاہ گاہی ۱۰- درغیاب، درمدتِ غیبت ۱۱- آرامگاہ (سنگترہ: نارنج، نارنگ)

# اڑتالیسواں سبق

لفظ ''کہ'' کا استعمال

چند مثالیں:

۱- میں دکانوں کو دیکھتا تھا یا دیکھ رہا تھا کہ اچانک توپ کی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی
تماشای دکانہا یا مغازہ ہامی کردم کہ ناگاہ صدای توپ بگوشم خورد

۲- میں التجا کرتا ہوں کہ آپ میری درخواست قبول کرلیں
خواہش می کنم کہ تقاضای مرا قبول کنید

۳- ممکن ہے کہ آج بارش ہو
ممکن است کہ امروز باران بیاید

۴- عیدِ نوروز، جو بہار کے شروع میں واقع ہوتی ہے، ایران کا سب سے بڑا قومی تہوار ہے
عیدِ نوروز کہ در اولِ بہار اتفاق می افتد، بزرگترینِ عیدِ ملّیِ ایران است

۵- جاؤ اور دیکھو کہ طلال اپنا سبق پڑھتا (یا پڑھ رہا) ہے یا نہیں
بروید و ببینید کہ طلال درس خود را می خواند یا نہ

۶- پوچھو وہاں کوئی ہے؟
بپرسید کہ کسی آنجا ہست

۷- تم میں سے کوئی ایسا ہے جو فارسی جانتا ہو؟
از شما کسی ہست کہ فارسی بلد باشد یا می داند؟

۸- جو لوگ باقاعدہ اخبار حاصل کرنا چاہتے ہیں وہ ایک سال کے لیے مبلغ آٹھ سو روپے اخبار کے حساب میں سٹیٹ بینک آف پاکستان میں جمع کرا سکتے ہیں
کسانی کہ مایل اند مرتباً روزنامہ دریافت کنند می توانند مبلغ ہشت صد روپیہ برای مدتِ یک سال بحسابِ (بہ حسابِ) روزنامہ بہ بانکِ دولتی پاکستان تحویل کنند



۹- پرندہ شاخ پر بیٹھا ہی تھا کہ اچانک کسی نے بندوق چلائی
پرندہ روی شاخہ ہنوز نشستہ بود یا می نشست کہ غفلتہً کسی تفنگ خالی کرد

۱۰- مجھے نہیں معلوم وہ گیا ہے یا نہیں
نمی دانم کہ (آیا) او رفتہ است یا نہ، نمی دانم آیا رفتہ است یا کہ نہ

۱۱- وہ کافی عرصے سے بیمار ہے
خیلی وقت است کہ او مریض ہست

۱۲- میں فارسی سیکھنے کے لیے کئی سال سے محنت کر رہا ہوں
چند سال است کہ زحمت کشیدہ فارسی می آموزم یا چند سال است کہ برای یاد گرفتنِ (یا آموختنِ) فارسی زحمت می کشم

## مشق-۵۲

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- جو لوگ باقاعدہ(۱) ورزش کرتے ہیں وہ ہمیشہ تندرست رہتے ہیں

۲- جاؤ دیکھو اسامہ نے سکول کا کام ختم(۲) کر لیا ہے یا نہیں

۳- تم کتنے سال سے اس کالج میں تعلیم حاصل کر رہے ہو؟

۴- پاکستان دس(۳) سال سے ترقی(۴) کر رہا ہے

۵- میں نہیں جانتا کہ اس نے میری بات سمجھ لی ہے یا نہیں

۶- الجزائری قوم(۵) پرست کئی سال سے فرانسیسی(۶) سامراج کے خلاف جنگ کر رہے ہیں(۷)

۷- ممکن ہے آج آندھی چلے

۸- ان سے پوچھو کمرے میں کوئی ہے؟

۹- وہ کئی ہفتوں سے سول(۸) ہسپتال میں زیرِ علاج(۹) ہے

۱۰- ہم آرام سے بیٹھے باتیں کر رہے تھے کہ کسی کی چیخ نے ہمیں چونکا(۱۰) دیا

۱۱- ایرانیوں کا مشہور تہوار عیدِ نوروز عام(۱۱) طور پر بہار کے شروع میں آتا ہے

۱۲- تم میں سے کوئی ایسا بھی ہے جو فرانسیسی زبان جانتا ہو؟

۱۳- جو لوگ دوسروں کی نصیحت نہیں سنتے وہ بالآخر(۱۲) نقصان(۱۳) اٹھاتے ہیں

۱۴- میں بازار سے گزر رہا تھا کہ اچانک(۱۴) ایک جانی پہچانی(۱۵) آواز میرے کانوں سے ٹکرائی(۱۶)

۱۵- مجھے نہیں معلوم کہ اس نے اس سال امتحان[۱۷] دیا ہے یا نہیں
۱۶- وہ کئی سال سے ایک غیر ملکی[۱۸] کمپنی میں مینیجر[۱۹] ہے
۱۷- وہ دو سال سے اس کالج میں تعلیم حاصل[۲۰] کررہا ہے

## اشارے

۱-مرتب ۲-بہ پایان رساندن ۳-دہ سال است ۴-پیشرفت (پیش رفت) نمودن ۵-ملت دوست ۶-استعمارِ فرانسہ ۷-جنگیدن، مبارزہ کردن ۸-بیمارستانِ دولتی 9-تحتِ معالجہ ۱۰-بیدار کردن ۱۱-معمولاً ۱۲-بالآخرہ ۱۳-خسارت وارد شدن بر ۱۴-ناگاہ ۱۵-صدای گوش آشنا ۱۶-بگوشم خورد ۱۷-امتحان گذراندن ۱۸-شرکتِ خارجی ۱۹-مدیر ۲۰-تحصیل کردن

# اُنچاسواں سبق

## بامحاورہ جملے

چند مثالیں:

۱- جب وہ گھر کے قریب پہنچا تو اس نے دیکھا کہ گھر میں کہرام مچا ہوا ہے
وقتی کہ او نزدِ خانہ رسید دید کہ در خانہ داد و فریاد عجیبی راہ انداختہ است

۲- کیا گاماں نے دنیا کے تمام پہلوانوں کو پچھاڑ ڈالا تھا؟
آیا گاماں پشت ہمہ کُشتی گیرانِ جہان را بخاک رسانیدہ بود؟

۳- موٹر کی ٹکر میں اس کی جان بچ گئی ہے
در تصادفِ اتومبیل او جانِ خودش را سالم بدر بردہ است

۴- جونہی لومڑی نے کُتے کو دیکھا دُم دبا کر بھاگ گئی
ھمین کہ روباہ سگ را دید، دُمِ خود را روی کول گذاشتہ پا بفرار گذاشت

۵- شاعری سے لگاؤ اور دلچسپی تو ایرانیوں کی گھُٹی میں ہے
عشق و علاقمندی بہ شعر اصلاً فطرت ایرانیان شدہ است (علاقہ مندی)



۶- وہ ہر شخص کو بے نقط سناتا ہے
او فحش ہای رکیکی نثارِ ہر شخص می کند

۷- میں اتنی کچی گولیاں نہیں کھیلا ہوں
بہ این سادگی ہم نیستم

۸- ہمیں پہلے یہ دیکھنا چاہیے وہ کتنے پانی میں ہے
اول باید ببینیم کہ او چہ مردِ حلاج است

9- وہ غصے کے مارے لال پیلا ہوگیا
او از خشم سرخ و زرد شد

۱۰- وہ ایسا بگڑا کہ آپے سے باہر ہوگیا
بہ این اندازہ ناراحت شد کہ تعادلِ خود را از دست داد

۱۱- شیر کی دل دہلا دینے والی گرج سنتے ہی اس کے پاؤں تلے کی زمین نکل گئی
ھمین کہ غرشِ ہول انگیز شیر بگوشش (بہ گوشش) رسید، او مات شد

۱۲- دھند لکے میں کسان اپنے کھیتوں کی طرف روانہ ہوگیا
حالا ہوا گرگ و میش بود کہ زارع براہِ مزرعہ ہای خود روان گردید

۱۳- امید ہے تھوڑی دیر تک بادل چھٹ جائیں گے
انتظار می رود پس از چندی آفتاب از زیر ابر بیرون خواہد آمد

۱۴- جب کچھ آرام ملا اور جان میں جان آئی تو میں اُٹھ کھڑا ہوا
چون قدری آسودہ شدم و نفس سر جایِ خود آمد پا شدم

۱۵- میرے پاس تو پھوٹی کوڑی بھی نہیں
من یک شاہی ہم ندارم (نہ دارم)

۱۶- میری سمجھ میں خاک نہ آیا کہ وہ کیا کہنا چاہتا ہے
ہیچ سرم نشد (نہ شد) کہ او چہ می خواہد بگوید

۱۷- یہ بچہ اپنے والدین کی آنکھوں کا تارا ہے
این پسر تخم چشم مادر و پدر خودش است

۱۸- سیدھی سیدھی بات کریں پہیلیاں میری سمجھ میں نہیں آئیں
حرف راست راست بگوئید گوشہ کنایہ سرم نمی شود

۱۹- مجھے اپنی سُدھ بُدھ نہیں ہے
من از خود بی حال شدہ ام

۲۰- میں ہکا بکا رہ گیا خدا جانے اب کیا ہونے والا ہے
بجایِ خود خشک ماندم خدا داناد حالا چہ رخ می دہد

۲۱- مجھے صرف ایک صورت نظر آئی کہ جس طرح بن پڑے ایک اور مرغ کے لیے کوشش کروں
من چارہ منحصر بہ فرد را در این دیدم کہ ہر طور شدہ یک مرغ دیگر دست و پا کنم

## مشق-۵۳

فارسی میں ترجمہ کریں:

۱- اس میں زمین وآسمان کا فرق ہے
۲- یہاں کی آب وہوا(۱) مجھے راس نہیں آتی
۳- یہ لباس تمہیں اچھا(۲) لگتا ہے
۴- کیا یہ بہتر نہیں ہے کہ تم گوشۂ تنہائی(۳) میں بیٹھ جاؤ
۵- تپ دق(۴) کی بیماری روز بروز پھیلتی(۵) جا رہی ہے
۶- پورے کمرے میں گھپ اندھیرا(۶) تھا
۷- وہ شریر بچوں کے ساتھ اٹھتا(۷) بیٹھتا ہے
۸- نہ جانے وہ دوسروں کے سامنے کیوں اتراتی(۸) ہے
۹- تو ہمیشہ دوطرفہ(۹) باتیں کرتا ہے
۱۰- مجھے یہ اچھا(۱۰) نہیں لگتا کہ میرا بیٹا آوارہ(۱۱) لڑکوں کی صحبت(۱۲) میں بیٹھے
۱۱- تو چلچلاتی(۱۳) دھوپ میں کہاں جارہا ہے؟
۱۲- مریض نے ہسپتال پہنچتے ہی دم(۱۴) توڑ دیا تھا
۱۳- وہ کل غصے کے مارے(۱۵) لال پیلا(۱۶) ہو رہا تھا
۱۴- موٹر کار نے اس بوڑھے غریب(۱۷) کو روند(۱۸) ڈالا تھا
۱۵- میں نے زور سے اس کے منہ پر ایک مُکا رسید(۱۹) کیا تھا
۱۶- سردی کے مارے(۲۰) اس کا رنگ پیلا(۲۱) پڑ گیا تھا
۱۷- وہ بوڑھا اب چند گھڑیوں کا مہمان(۲۲) ہے
۱۸- اس کے گلے میں(۲۳) پانی اٹکتا ہے
۱۹- جناب میں آپ کا مقابلہ(۲۴) نہیں کر سکتا
۲۰- اگر مجھ سے بن(۲۵) پڑا تو میں لوگوں سے رشوت ستانی کو دور کروں گا
۲۱- وہ دھڑام(۲۶) سے زمین پر گر پڑا
۲۲- یہ چیز آپ کے کسی کام(۲۷) نہ آئے گی
۲۳- ایران کے سفیر(۲۸) نے قائداعظم کے مزار(۲۹) پر پھولوں کا گلدستہ(۳۰) چڑھایا(۳۱)
۲۴- نرسیں(۳۲) ہسپتالوں میں بیماروں کی دیکھ بھال(۳۳) کرتی ہیں
۲۵- کل یونیورسٹی ہال میں تل دھرنے کو جگہ نہ(۳۴) تھی
۲۶- ہر دیگ کا چمچہ(۳۵) بننے سے کیا فائدہ
۲۷- آج میرے پیٹ میں گڑبڑ(۳۶) ہے
۲۸- اس کے بھائی کی آنکھیں دکھتی(۳۷) ہیں
۲۹- شام کے وقت انارکلی میں آنے جانے والوں کا تانتا(۳۸) بندھا رہتا ہے
۳۰- چار روز سے مسلسل(۳۹) موسلا دھار(۴۰) بارش ہو رہی ہے



۳۱- اس نے الیکشن جیتنے(۴۱) کے لیے ایڑی چوٹی(۴۲) کا زور لگایا
۳۲- پگلی(۴۳) بچوں کے لیے تماشا(۴۴) بنی ہوئی تھی
۳۳- دونوں لڑکے آپس میں الجھ(۴۵) پڑے
۳۴- کل دھوپ کھلی(۴۶) ہوئی تھی
۳۵- اینٹ کا ٹکڑا(۴۷) اصغر کی ناک(۴۸) پر جا لگا
۳۶- گالی گلوچ(۴۹) سے نوبت مار پیٹ تک جا پہنچتی ہے
۳۷- اس کی جو تھوڑی بہت پونجی(۵۰) تھی وہ بھی بک گئی
۳۸- آپ کا بھائی ہمیشہ دوسروں کی بات(۵۱) کاٹتا ہے
۳۹- شیر کو دیکھتے ہی شکاری کے اوسان(۵۲) خطا ہو گئے
۴۰- تمہیں بُرے بھلے کی تمیز(۵۳) ہونی چاہیے
۴۱- میں کبھی(۵۴) اپنے وعدے سے نہیں(۵۵) پھرا
۴۲- اس میں انسانیت کوٹ کوٹ(۵۶) کر بھری ہوئی ہے

## اشارے

(پہلا فقرہ: از زمین تا آسمان فرقی دارد) ۱- ہوائی این جا بمن (بہ من) نمی سازد ۲- بشما (بہ شما) می آید، می زیبد ۳- کنج انزوا ۴- مرض سل ۵- شیوع یافتن ۶- تاریکی مطلق همهٔ اطاق را گرفته بود ۷- با کسی آمدن وشُد داشتن ۸- پیش دیگران خود را کشیدن ۹- حرف های دو پهلو زدن ۱۰- خوشم نمی آید ۱۱- بچه های ولگرد ۱۲- معاشرت داشتن ۱۳- آفتابِ سوزان ۱۴- جان بجان (بہ جان) آفرین سپردن ۱۵- از خشم ۱۶- عصبانی شدن، سرخ وزرد شدن ۱۷- پیرِ بیچاره ۱۸- زیر گرفتن ۱۹- مُشتی سخت روی او زده بودم ۲۰- از سرما ۲۱- رنگ کبود شدن ۲۲- بیش از چند ساعتی زنده نیست ۲۳- آب در گلویش نفس می گیرد ۲۴- من بگرد (بہ گرد) شما نمی رسم ۲۵- اگر از دستم برآید رشوه گیری را از میان مردم موقوف خواهم کرد ۲۶- او نقشِ زمین شد ۲۷- بدرد (بہ درد) کسی خوردن ۲۸- سفیرِ کبیر ۲۹- آرامگاه ۳۰- تاجِ گل ۳۱- نثار کردن ۳۲- پرستاران ۳۳- مراقبت کردن، پرستاری کردن ۳۴- دیروز در تالارِ دانشگاه جای سوزن انداخت و پائین نیامدن (نه آمدن) بود ۳۵- آشِ هر کاسه شدن ۳۶- امروز شکم گرفته است ۳۷- برادرش آشوب چشم دارد ۳۸- مرورِ جمهورِ خلایق می باشد ۳۹- متوالیاً

۴۰-بارانِ شدید باریدن ۴۱-برایِ بردنِ انتخاب ۴۲-رنج کشید، زحمت کشید، سختی کشید ۴۳-زنِ دیوانہ ۴۴-مضحک بود ۴۵-باہم گلاویز شدن ۴۶-ہوا آفتابی بود ۴۷-آجر پارہ ۴۸-بہ دماغِ اصغر خورد ۴۹-از دُشنام وفحش گوئی کار بہ کتک کاری رسید ۵۰-او اثاثِ خانہ کہ داشت ہم بفروش رسید ۵۱-تویِ حرفِ دیگران دویدن ۵۲-حواسِ شکارچی (یا شکارگر، شکارگیر) پرت شد ۵۳-شما باید نیک را از بد بشناسید ۵۴-ہیچ گاہ (ہیچگاہ) ۵۵-از قولِ خود تخلف نمودن ۵۶-او دارایِ صفاتِ آدمیت است

## پچاسواں سبق

مزید بامحاورہ جملے

| | |
|---|---|
| ۱- تشریف لائیے جناب میرے پاس بیٹھ جائیے | بفرمائید آقا! پہلویم بنشینید |
| ۲- آپ کب سے لاہور میں ہیں؟ | چند وقت است در لاہور ہستید؟ |
| ۳- آپ کب پیدا ہوئے | کی متولد شدید؟ |
| ۴- میرا خیال ہے ۱۰ دسمبر ۱۹۳۰ء ہے | گمان می کنم دہم دسامبر ہزار ونُہ صد وسی میلادی است |
| ۵- کوئی حرج نہیں ہے یا کوئی مضائقہ نہیں ہے، یا کوئی بات نہیں ہے | عیبی ندارد |
| ۶- ایران میں سگریٹ کی فروخت پر اجارہ داری ہے | فروختنِ سیگاری در ایران زیر دستِ انحصاری است |
| ۷- یہ کوٹ اور وہ پینٹ درزی کے پاس لے جاؤ، یہ کچھ پھٹ گئے ہیں | این کُت و آن شلوار را بہ خیاط ببرید، یک خوردہ پارہ شدہ است |
| ۸- کل سوا سات بجے ناشتہ تیار ہوگا | فردا ساعت وہفت ورُبع صبحانہ حاضر باشد |
| ۹- جناب اندر تشریف لے آئیے میں آپ کو چند عجیب وغریب سامان دکھانا چاہتا ہوں | آقا! تشریف بیارید تو، چند تا اسبابِ غریب دارم می خواہم بحضرت عالی نشان بدہم |
| ۱۰- وہ دو دن سے بیمار ہے | دو روز است کہ بستری می باشد |
| ۱۱- مجھے تعجب ہے کہ یہ غلطی کسی نے بھی نہیں دیکھی ہے | تعجب می کنم کہ این اشتباہ ہیچ کس ندیدہ (نہ دیدہ) است |



| | |
|---|---|
| ۱۲- یہ چائے کہاں کی ہے؟ | این چایِ مالِ کجاست؟ |
| ۱۳- یہ چائے پاکستان کی ہے | این چایِ مالِ پاکستان است |
| ۱۴- ٹیکسوں کی وجہ سے اس کی قیمت بہت زیادہ ہے | از سببِ مالیات قیمتش خیلی بارز است |
| ۱۵- کیا وہ ایک پرچہ میں بالکل فیل ہوگیا ہے؟ | آیا در یک مواد بکلی مردود شدہ است؟ |
| ۱۶- میں نے امتحان میں سیکنڈ ڈویژن حاصل کی ہے | بندہ در امتحان درجۂ دوم را احراز کردہ ام |
| ۱۷- اس نے نوبل پرائز حاصل کیا | او بدریافتِ (بہ دریافتِ) دائزۂ نوبل نائل شد |
| ۱۸- غصہ نہ کیجیے | اوقات را تلخ نکنید (نہ کنید) |
| ۱۹- کیا آپ نے اس سال ایم اے کا امتحان دیا ہے؟ | شُما امسال امتحانِ فوقِ لیسانس گزاردہ اید؟ |
| ۲۰- آپ کے مضامین کیا تھے؟ | موادِ تحصیلی شما چہ بود؟ |
| ۲۱- تم کس کلاس میں پڑھتے ہو؟ | در چہ رشتہ درس می خوانید؟ |
| ۲۲- اس نے ایک پرچہ میں کمپارٹمنٹ حاصل کی ہے | او در یک مواد تجدیدی شدہ است |
| ۲۳- تمہارا داخلہ منظور ہوگیا ہے؟ | ورود شما بہ تصویب رسیدہ است؟ |
| ۲۴- تمہارا مقصد کیا ہے؟ | منظورِ شما چیست؟ |
| ۲۵- آخرکار حکومت نے سیلابوں کی روک تھام کی تیاری کرلی | بالآخرہ دولت درصدد برآمد کہ از سیل ہا جلوگیری کند |
| ۲۶- وہ کب سے بیمار ہے؟ | چند مُدتیست کہ کسالت دارد؟ |
| ۲۷- معافی چاہتا ہوں | معذرت می خواہم |
| ۲۸- کیا بات ہے؟ | موضوع چہ (چیست)؟ |
| ۲۹- کس بات پر جھگڑا ہے؟ | دعوا سرِ چہ (چیست؟) |
| ۳۰- میں اس آسامی کے لیے امیدوار ہوں | من برایِ این سمت داوطلب ہستم |
| ۳۱- میرے سر میں درد ہے | سرم درد می کند |
| ۳۲- ڈاکٹر ایک دن چھوڑ کر اسے دیکھنے آتا ہے | دکتر ہر یک روز در میان بہ معاینہ اش می آید (میاید) |
| ۳۳- مجرموں پر مقدمہ چلایا جائے گا | جنایت کاران تعقیب می شوند |
| ۳۴- اس کی آواز بیٹھ گئی ہے | صدایش گرفتہ است |
| ۳۵- مجھے سردی لگ رہی ہے | سرما خوردہ ام |
| ۳۶- اسے قبض کی شکایت ہے | او یبوست دارد |

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۳۷- اب کیسا موسم ہے؟ | حالا ہوا چگونہ (چہ گونہ) است |
| ۳۸- یہاں کی زمین کیچڑ والی ہے | زمینِ این جا خیلی رگِل آلود است |
| ۳۹- بارش تھم گئی ہے | باران قطع شدہ است |
| ۴۰- مجھے بڑا پسینہ آرہا ہے | خیلی عرق می کنم |
| ۴۱- صحت کے لحاظ سے جلدی اٹھنا دیر سے اٹھنے کی نسبت زیادہ اچھا ہے | زود از خواب برخاستن از لحاظ بہداشت (بہ داشت) بہتر است از دیر برخاستن |
| ۴۲- شیو بنانے کے لیے تھوڑا سا گرم پانی لائیے | جہتِ صورت تراشیدن قدری آب گرم بیارید |
| ۴۳- معاف کیجیے | ببخشید |
| ۴۴- میں بڑی خوشی سے یہ کتاب آپ کو دیتا ہوں | من با کمالِ مُسرت این کتاب بشما (بہ شما) می دہم |
| ۴۵- انتہائی خوشی سے | با کمالِ مُسرت (بڑی خوشی سے: با کمالِ خوشوقتی) |
| ۴۶- انتہائی شکریہ کے ساتھ | با کمالِ امتنان |
| ۴۷- انتہائی فخر کے ساتھ | با کمالِ افتخار |
| ۴۸- بصد شوق | با کمالِ رضایت |
| ۴۹- میں آپ کے لیے باعثِ زحمت تو نہیں ہوا؟ | اسبابِ زحمتِ شما کہ نیستم؟ |
| ۵۰- کیا تمہارا معدہ کام کرتا ہے؟ | شکم شما کاری کند؟؟ (یا آیا شکم......) |
| ۵۱- تمہیں قبض کی شکایت ہے، تمہیں جلاب کی دوا کھانی چاہیے | شُما یبوست دارید، باید مسہل میل کنید |
| ۵۲- کوئی حرج نہیں ہے | اہمیتی ندارد (نہ دارد) یا مانع نیست |
| ۵۳- کوئی مشکل نہیں ہے | اشکالی ندارد |
| ۵۴- ذرا راستہ چھوڑ دے | اجازہ بدہ ہی |
| ۵۵- کیوں تو لوگوں کا راستہ روکتا ہے؟ | چرا مزاحمِ مردم می شوی؟ |
| ۵۶- اب آواز تک نہ نکالو خاموش رہو | حالا صدا ہم در نیارید، ساکت باشید |
| ۵۷- میں آپ کی خدمت میں پہنچتا ہوں | می رسم خدمت سرکار، می رسم خدمت شما |
| ۵۸- آپ کی خدمت میں حاضر ہوتا ہوں | میرسم (می رسم) خدمتتان (خدمت تان) می آیم پہلوی شما، سری بشما (بہ شما) می زنم |



| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۵۹- میں واپس آتا ہوں | بر می گردم |
| ۶۰- ہٹ جاؤ، جاؤ جاؤ، راستہ چھوڑ دو | یا اللہ |
| ۶۱- جو جی چاہے کہہ لیجیے، مگر ایسی بات تو نہیں | اختیار دارید |
| ۶۲- ابھی نکال دیجیے (دکھایئے) | الآن در آرید |
| ۶۳- آپ کی مہربانی | لطف دارید، مرحمت دارید |
| ۶۴- آپ کا حسن ظن ہے | حسنِ نظرِ شماست، حسنِ ظنِ شماست |
| ۶۵- بندہ اس تعریف کے قابل نہیں ہے | بندہ قابل این ستایشہا کہ نیستم |
| ۶۶- اب آواز نہ نکال | حالا سر و صدا ہم در نیاری |
| ۶۷- خاموش رہو | ساکت باشید |
| ۶۸- چیخ پکار نہ کرو | داد و فریاد نکنید یا مکنید |
| ۶۹- جھگڑا نہ کرو | دعوا نکنید |
| ۷۰- سکوت سے رہیے | آرام باشید |
| ۷۱- موسم کہر آلود ہے | ہوا مِہ است، ہوا مِہ آلود است، ہوا میغ است |
| ۷۲- ذرا تاش کے پتوں کو ملایئے | خواہش می کنم ورقہا را بہم بزنید |
| ۷۳- ہم پھر ملیں گے | ما مجدداً ملاقات خواہیم کرد |
| ۷۴- آپ تکلیف نہ کیجیے | خودتانرا (تان را) زحمت ندہید |
| ۷۵- مجھ پر ایک مہربانی کیجیے | یک لُطفی بہ بندہ بفرمائید |
| ۷۶- کیا فرق ہے؟ | چہ تفاوتی می کُند؟ |
| ۷۷- فرش پر مت تھوکو | روی زمین تف نیاندازید |
| ۷۸- آپ تو بہت کم کھاتے ہیں | شما خیلی کم غذا ہستید |
| ۷۹- آپ نے تو کچھ بھی نہیں کھایا | چیزی میل نکردید (نہ کردید) |
| ۸۰- یہ عام طور پر کب تک رہے گا؟ | این معمولاً چند مُدت طول می گشد؟ |
| ۸۱- انجمن نے ان باتوں کی طرف کوئی توجہ نہ دی | سازمان گوشش باین حرفہا بدہکار نبود |
| ۸۲- مارشل لاء کی حکومت نے ملک کی بہت سی اقتصادی مشکلات دور کر دی ہیں | حکومت نظامی بسیاری از مشکلاتِ اقتصادی مملکت را مرتفع نمودہ است |

| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۸۳- قیام وطعام دونوں لازمی ہیں | پانسیون اجباری است |
| ۸۴- آسمان پر بادل چھائے ہوئے ہیں | ہوا گرفتہ است' آسمان ابر آلود است' آسمان گرفتہ است |
| ۸۵- وہ بالکل تندرست ہے | تندرستیش خوبست |
| ۸۶- میں تنگ آچکا ہوں | بجان آمدہ ام |
| ۸۷- یہ فلم ڈویلپ کر دیجیے اور جو اچھی ہوا سے پرنٹ کر دیجیے | لطفاً این فلم را ظہور بکنید و ہر کدام خوب باشد چاپ بکنید |
| ۸۸- میں اتفاق سے یہاں آپہنچا ہوں | بندہ اتفاقاً این جا سر زدم |
| ۸۹- کیا آپ مجھ سے ناراض ہیں؟ | آیا از من قہر کردید؟ |
| ۹۰- اس کو نیشنل اسمبلی کا رکن منتخب کر لیا گیا ہے | او را بعضویت مجلسِ شورای ملی انتخاب کردہ اند |
| ۹۱- نیشنل اسمبلی کے انتخاب آئندہ سال ہوں گے | انتخاباتِ مجلسِ شورای ملّی سالِ آیندہ بعمل (بہ عمل) خواہد آمد |
| ۹۲- حالانکہ ایسا نہیں ہے | در صورتی کہ چنین نیست |
| ۹۳- جلسہ کی کارروائی پڑھی گئی | صورتِ جلسہ خواندہ شد |
| ۹۴- حکومت روس نے بغداد کے فوجی معاہدہ کو اپنے خلاف سمجھا | دولتِ شوروی قراردادِ نظامی بغداد را علیہِ خود تلقی کرد |
| ۹۵- ان کروڑوں روپوں سے کیا اہم کام نہیں ہو سکتے؟ | با این (بہ این) صدہا میلیون پول نقدی چہ کارہای مہمی کہ نمی شد انجام داد؟ |
| ۹۶- ڈاک کس کس دن آتی ہے؟ | چہ روزہای پشت می آید؟ |
| ۹۷- مجھے آپ کی اس تجویز سے اختلافِ رائے ہے | در بارۂ این پیش نہاد باشما اختلافِ نظر دارم |
| ۹۸- پارلیمنٹ کے نمائندے احتجاج کے طور پر واک آؤٹ کر گئے | وکلای مجلس بعنوان (بہ عنوانِ) مُخالف خارج شدند |
| ۹۹- ذکر کرنے کی ضرورت نہیں ہے | محتاج بتذکار نیست (بہ تذکار) |
| ۱۰۰- مجھے اس کام کا تجربہ نہیں ہے | در این کار سابقہ ندارم (نہ دارم) |
| ۱۰۱- میں تو یہاں جال میں پھنس گیا ہوں | اینجا (این جا) بہ تور افتادہ ام |



| اردو | فارسی |
|---|---|
| ۱۰۲- کورم پورا نہ ہوا | جلسہ از رسمیت افتاد |
| ۱۰۳- اس نے بڑی کوشش اور طمطراق کے ساتھ تقریر جاری رکھی | باہمہ جدیت و طمطراق نطق را ادامہ داد |
| ۱۰۴- یہ اس طرح واقع ہوا | این اینطور (این طور) برخورد |
| ۱۰۵- اس نے بیوی بچوں کو چھوڑ دیا | او زن و بچہ اش را ول کرد |
| ۱۰۶- مجھے تجھ سے دس روپے لینے ہیں | من دہ روپیہ از تو طلبگار ہستم۔ تو دہ روپیہ بمن (بہ من) بدہکار ہستی |
| ۱۰۷- سائیکل بس سے ٹکرا گئی | دوچرخہ بہ اتوبس تصادف کرد |
| ۱۰۸- یہ پروپیگنڈہ کس نے کیا؟ | این تبلیغات کہ راہ انداختہ؟ |
| ۱۰۹- آج کل انتخابات کا بڑا چرچا ہے | در این ایام انتخابات خیلی سرو صدا دارد |
| ۱۱۰- یہ اس طرح پیش آیا | این طور پیش آمد کرد |
| ۱۱۱- میں اس خط کے ساتھ تین سندیں منسلک کر کے بھیج رہا ہوں | من بہ پیوستِ این نامہ سہ مدرک می فرستم |
| ۱۱۲- ڈاک کس کس دن جاتی ہے؟ | چہ روزہای پُست حرکت می کند؟ |
| ۱۱۳- گاڑی کس وقت روانہ ہوتی ہے؟ | ترن کی حرکت می کند؟ |
| ۱۱۴- ان کی مجموعی قیمت کیا ہے؟ | مجموع بہای آنہا چقدر (چہ قدر) است؟ |
| ۱۱۵- کیا تم سیکنڈ ہینڈ کتابیں فروخت کرتے ہو؟ | آیا کتابہای دستِ دوم را فروخت می کنید یا فروشید؟ |
| ۱۱۶- نہیں صاحب! ہمیں اس شعبہ میں واقفیت نہیں ہے | خیر آقا! ما در این رشتہ وارد نیستیم |
| ۱۱۷- ٹکٹ تیار رکھو' تا کہ جس وقت افسر مانگیں انہیں دکھا دیا جائے | بلیط حاضر داشتہ باشید برای این کہ بہ ہر موقع مامورین بخواہند ارائہ دادہ شود |
| ۱۱۸- اگر اتفاق سے تم نے اسے کھو دیا ہو تو گاڑی روانہ ہونے سے پہلے تمہیں سٹیشن سے کرایہ ادا کرنا پڑے گا | اگر اتفاقاً آن را گم کردہ باشید شما کرایہ را از اولین ایستگاہ حرکتِ ترن خواہید پرداخت |

۱۱۹- میری دو پتلونوں اور ایک کوٹ کا ناپ لے لو انہیں جدید فیشن کے مطابق سینا
اندازۂ مرا برای دو شلوار و یک کت بگیرید، آنہا را مطابق (یا طبق) آخرین مُد بدوزید

۱۲۰- مجھے ڈاک کے ٹکٹوں کی ضرورت ہے
تمبر پُست لازم دارم

۱۲۱- تم کل آؤ تا کہ اپنا حساب مجھ سے بے باق کر لو
شما فردا بیائید تا حسابتان را با من تصفیہ کنید

۱۲۲- اس کے شانوں پر بل پڑ رہے ہیں
شانہ ہاش چُروک خوردہ است

۱۲۳- آپ عمدہ کپڑا فی گز کس حساب سے فروخت کرتے ہیں
پارچۂ جنسِ عالی متری بچند (بہ چند) می فروشید

۱۲۴- میں غلط بس میں سوار ہو گیا
من در اتوبوسِ عوضی اَسوار شدم

۱۲۵- یہ نوٹ بدل دیجیے
لطفاً این اِکناس را عوض کنید

۱۲۶- میری گھڑی کو مرمت کی ضرورت ہے
ساعتی دارم کہ محتاجِ تعمیر است

۱۲۷- براہ کرم اسے نکال لیجیے
لطفاً این را در آرید

۱۲۸- اس (گھڑی) کا سپرنگ ٹوٹ گیا ہے اور نئے سپرنگ کی ضرورت ہے
فُنر آن (ساعت) شکستہ است وفنرِ نو لازم دارد

۱۲۹- اس معاملہ کی چھان بین کرو
باین (بہ این) امر رسیدگی کنید

۱۳۰- بات یہاں تک پہنچی
مطلب باین جا کشید

۱۳۱- اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں
این بمن (بہ من) مربوط نیست

۱۳۲- وہ فضول خرچی میں مشہور ہے
او معروف است بہ وِلخرجی

۱۳۳- یہ رنگ اس پر موزوں معلوم ہوتا ہے
این رنگ بآن (بہ آن) میخورد (می خورد)

۱۳۴- مجھے آپ کے سات روپے دینے ہیں۔ میں آپ کے سات روپوں کا قرض دار ہوں
ہفت روپیہ بشما (بہ شما) بدہکار ہستم

۱۳۵- آپ مجھ سے ناراض ہو گئے ہیں
اوقاتِ شما از من تلخ شدہ است

۱۳۶- میں تجھ سے ناراض ہوں
من با تو قہرم

۱۳۷- ناراض ہونے کی ضرورت نہیں
اوقاتِ تلخ ندارید (نہ دارید)

۱۳۸- تھوڑی بہت جانتا ہوں
یک کمی بلدم۔ یا تا اندازہ ای بلدم۔ یا یک کمی می دانم



۱۳۹- تھوڑی بہت بول لیتا ہوں
تا اندازہ ای می توانم صحبت کنم

۱۴۰- آپ کب واپس آئے؟
کی برگشتید؟

۱۴۱- تیرا شوہر تو کم از کم وزیر ہونا چاہیے
شوہر تو دست کم باید یک وزیر باشد

۱۴۲- ہمیں فطرت کے دستور سے الگ نہیں ہونا چاہیے
نباید (نہ باید) کہ از مقرراتِ طبیعت جدا بشویم

۱۴۳- میں نے آپ کی عدم موجودگی بہت محسوس کی، آپ بھی ہوتے تو لطف رہتا
من غیبت شما را خیلی حس کردم، اگر شما ہم می بودید خوب می گذشت

۱۴۴- میں بس سے رہ گیا
نشد (نہ شُد) سوار ماشین (یا اتوبوس) بشوم

۱۴۵- کیا ہم آپ کے زیر سایہ رہ سکتے ہیں؟
ممکن است کہ ما زیر ظلِ توجہاتِ شما باشیم؟

۱۴۶- ذرا ہلا دو
کمی بہم بزنید

۱۴۷- رستم کو یہ کام کرنا چاہیے تھا
می بایستی کہ رستم این کار را کردہ باشد

۱۴۸- اس کے لیے اس کام کا کرنا ضروری تھا
لازم بود کہ او این کار را انجام دادہ باشد

۱۴۹- ایک بچہ بس کے نیچے آ گیا
بچہ ای زیر ماشین رفت

۱۵۰- آپ تو عید کا چاند ہو گئے ہیں
شما بہ سراغ ما کم می آئید

۱۵۱- وہ ہم سے بڑے تپاک سے ملے
ایشان با ما گرم گرفتند

۱۵۲- مجھے تجھ سے ایک پرائیویٹ بات کہنی ہے
من با تو عرضِ محرمانہ ای دارم

۱۵۳- رونے نے اسے فرصت ہی نہ دی
گریہ مجالش نہ داد

۱۵۴- مٹی کی صراحی سے پانی ٹپکتا ہے
کوزۂ گلی آب می دہد

۱۵۵- پانی چھت سے ٹپکتا ہے
از سقف آب چکہ می کند

۱۵۶- انسان جس طرف بھی نظر ڈالتا ہے شگوفوں سے بھرپور درخت دیکھتا ہے
انسان بہ ہر طرف (بہر) کہ نگاہ می کند درختان پُرشگوفہ می بیند

۱۵۷- اس نے مجھے اپنی جگہ سے ہلنے نہ دیا
او نگذاشت کہ از جا تکان بخورم

۱۵۸- یہ ایک خوبصورت جگہ ہے
این محلِ قشنگی است

۱۵۹- وہ شخص خوشبو سونگھتا ہے
آن شخص ہوای معطر استنشاق می کند

۱۶۰- آپ کا کاروبار کیسا ہے؟
کسب و کار شما چگونہ (چہ گونہ) است؟

۱۶۱- آؤ تھوڑی دیر آرام کر لیں
بیا قدری استراحت کنیم

| اردو | فارسی |
| --- | --- |
| ۱۶۲- آؤ گھاس پر بیٹھیں | بیا روی علف ہا بنشینیم |
| ۱۶۳- میں ان کی زیارت کرنا چاہتا ہوں | میل دارم ایشان را زیارت کنم |
| ۱۶۴- میں آپ کے برابر قدم نہیں رکھ سکتا | من نمی توانم بپای (بہ پای) شما رسم |
| ۱۶۵- آپ بہت تیز چلتے ہیں | شما خیلی تند راہ می روید |
| ۱۶۶- میں تمہیں اچھا دیکھ کر خوش ہوں | خوش وقتم از این کہ شما را خوش وخوب می بینم |
| ۱۶۷- آپ عموماً کس وقت سوتے ہیں؟ | شما معمولاً چہ موقع می خوابید؟ |
| ۱۶۸- اصولی طور پر مجھے دس بجے بستر پر ہونا چاہیے | قاعدتاً در ساعتِ دہ بایستی روی رختخواب باشم |
| ۱۶۹- کل رات کھڑکیاں کھلی رہنے کی وجہ سے مجھے سردی لگ گئی | دی شب (دیشب) بواسطۂ باز بودنِ پنجرہ ہا سرما خوردم |
| ۱۷۰- کیا کوئی اس کھیت کو عبور کر سکتا ہے؟ | ممکن است کہ کسی این مزرعہ را عبور کند؟ |
| ۱۷۱- اس ادارہ کو کون چلاتا ہے؟ | این مؤسسہ را کہ ادارہ می کند؟ |
| ۱۷۲- یہ کمپنی دیوالیہ ہوگئی ہے | اس شرکت ورشکست شدہ است |
| ۱۷۳- خاموش! استاد صاحب آ رہے ہیں | ساکت! آقای معلم می آید (یا ساکت باشید) |
| ۱۷۴- تم نے کیا تیار کیا ہے؟ | چہ تہیہ کردہ اید؟ |
| ۱۷۵- اس امتحان میں تمہاری فرسٹ کلاس یقینی ہے | برای شما در این امتحان درجۂ اول محرز است |
| ۱۷۶- آؤ اس قہوہ خانے میں جا کر ایک پیالی قہوہ پئیں | بیائید برویم بہ آن کافہ و یک فنجان قہوہ بخوریم |
| ۱۷۷- کیا آپ یہ اخبار پڑھنے کے بعد مجھے دے سکتے ہیں؟ | ممکن است این روزنامہ را پس از خواندن بمن بدہید؟ |
| ۱۷۸- حکومتِ پاکستان کا نمائندہ سکیورٹی کونسل کی صدارت کا عہدیدار ہے | نمایندۂ دولتِ پاکستان کرسیِ ریاستِ شورایِ امنیت را بہ عہدہ دارد |
| ۱۷۹- آئیے! قہوہ خانے کے پیسے ادا کر کے اپنی سیر جاری رکھیں | بگزارید پول کافہ را پرداختہ بگردش (بہ گردش) خود ادامہ دہیم |
| ۱۸۰- وہ اپنی رائے دوسروں پر ٹھونستا ہے | او عقیدۂ خود را بر دیگران تحمیل می نماید |
| ۱۸۱- مجھے اپنا حصہ ادا کرنا چاہیے | من بایستی سہم خودم را بپردازم |



| اردو | فارسی |
| --- | --- |
| ۱۸۲- یہ کتاب لائبریری کو واپس کر دیں | این کتاب را بہ کتاب خانہ مسترد کنید |
| ۱۸۳- مجھے ایک خط ڈاک میں ڈالنا ہے | نامہ ای دارم کہ باید بہ پُست بدہم |
| ۱۸۴- رسید پر دستخط کر دیجیے | خواہش می کنم قبضِ رسید را امضا کنید |
| ۱۸۵- وہ آرام کرسی پر لیٹا ہوا ہے | او روی صندلیِ راحتی لم دادہ است |
| ۱۸۶- کیا تم نے کورس ختم کر لیا ہے؟ | آیا دورۂ خود را اتمام کردہ اید؟ |
| ۱۸۷- ہسپتال کو بیس نرسوں کی ضرورت ہے | بیمارستان بہ بیست نفر پرستار نیازمند می باشد |
| ۱۸۸- صرف امریکہ کی ایٹمی فوقیت کی وجہ سے جنگ میں کسی حد تک تاخیر ہو سکتی ہے | فقط در اثر تفوق اتمی امریکا، ممکن است تا حدی جنگ بہ تعویق افتد |
| ۱۸۹- حملہ آوروں کی فوجوں کو شدید نقصان پہنچایا گیا | خسارتِ ہنگفتی بہ قوای مہاجم وارد ساختند |
| ۱۹۰- مجھے نوکری نہیں ملتی | من شغلی پیدا نمی کنم |
| ۱۹۱- تجھے خیام کی کتنی رباعیاں یاد ہیں | تو چند تا رباعی خیام حفظ داری؟ |
| ۱۹۲- لاہور کی آبادی راولپنڈی کی آبادی کی نسبت پانچ گنا ہے | جمعیتِ لاہور نسبت بہ جمعیتِ راولپندی پنج برابر است |
| ۱۹۳- میں نے اس کی درخواست قبول کر لی | تقاضایش را اجابت کردم |
| ۱۹۴- اس نے دشمنوں پر گولیوں کی بارش کر دی | او دشمنان را زیر باران گلولہ قرار داد |
| ۱۹۵- میں اخبار کا خریدار بن گیا ہوں | روزنامہ را آبونہ شدہ ام |
| ۱۹۶- تقریباً دو پہر کے وقت یہ جلسہ ہوا | مقارنِ ظہر این جلسہ تشکیل یافت |
| ۱۹۷- ضرورت مند ٹیلی فون نمبر ۵۲۹۵۹۴۲ سے رجوع کریں | طالبین بہ تلفون شمارہ ۵۲۹۵۹۴۲ مراجعہ فرمایند |
| ۱۹۸- اس نے بیماری کی وجہ سے جلسے میں شمولیت سے کنارہ کشی کی | بہ عنوان کسالت او از شرکت در جلسہ کنارہ گیری نمود (یا از شرکتِ جلسہ) |
| ۱۹۹- خدمتِ گرامی میں اطلاعاً عرض ہے کہ میں واپس آ گیا ہوں | خاطرِ عالی را مستحضر می دارم کہ من برگردیدہ ام |
| ۲۰۰- بزرگوں کا احترام کرو | بہ بزرگان احترام بگزارید |
| ۲۰۱- وہ شرمیلا اور باحیا ہے | او کم رو و محجوب است |

| | |
|---|---|
| ۲۰۲- روز نامہ امروز بند ہوگیا | روزنامہ امروز توقیف شد |
| ۲۰۳- تجھے چشم بصیرت اور عقل سلیم کی ضرورت ہے | تو دیدۂ بصیر و عقل سلیم لازم داری |
| ۲۰۴- یہ دونوں باتیں ان کی طاقت (اختیار) سے باہر ہیں | این ہر دو امر از قوۂ ایشان خارج است |
| ۲۰۵- اس نے بڑی تلخ باتیں کہیں | او حرفہای زنندہ گفت |
| ۲۰۶- اسے پولیس کی طرف سے نظر بند کر دیا گیا ہے | او از طرف شہربانی توقیف شدہ است |
| ۲۰۷- اس کام میں تیزی عمل میں آنی چاہیے | در این کار باید تسریع بہ عمل (بعمل) آید |
| ۲۰۸- وہ اپنے کام کی رپورٹ نیشنل اسمبلی کو دیں | ایشان نتیجۂ کارِ خود را نزد مجلسِ شورای ملّی گذارش بدہند |
| ۲۰۹- افسرِ متعلقہ کو واقعات بتائیے | بہ افسرِ مربوط مراتب را اعلام کنید |
| ۲۱۰- برباد کرنے والی مار پیٹ اور کشمکش نے دنیا کے حالات بگاڑ دیئے | زد و خورد و کشمکش خانہ برانداز اوضاعِ جہان را بہ وخامت کشانید |
| ۲۱۱- کل شہر میں آتشزدگی کا واقعہ رونما ہوا | دیروز در شہر حریقی روی داد |
| ۲۱۲- کل اس کی تجہیز و تکفین ہوئی | دیروز مراسمِ تدفینِ او بہ عمل آمد |
| ۲۱۳- بل منظور ہوگیا | لایحہ بہ تصویب رسید |
| ۲۱۴- یقین سے کہا جاسکتا ہے کہ باقی پروگراموں کے بارے میں اتفاق رائے حاصل ہوجائے گا | بہ یقین می توان گفت کہ دربارۂ سایر برنامہ ہا توافق نظری حاصل گردد |
| ۲۱۵- قومی اسمبلی میں بل پر بحث ہوئی | در مجلسِ شورای ملّی لایحہ مطرح شد |
| ۲۱۶- بحث مجلس کے ختم ہونے تک جاری رہی | مذاکرات تا پایانِ مجلس ادامہ داشت |
| ۲۱۷- چار آدمیوں کو جاسوسی کے الزام میں ملک سے باہر نکال دیا گیا | چہار نفر را بہ اتہامِ جاسوسی از کشور خارج کردند |
| ۲۱۸- ایران اور روس کے تعلقات کشیدہ ہوگئے | روابط ایران و شوروی تیرہ گردید |
| ۲۱۹- اس نے اپنی تقریر کے دوران میں ذہن نشین کرایا | در ضمنِ نطقِ خود او خاطر نشان ساخت |
| ۲۲۰- انہیں اس اقدام پر بہانہ نہیں لگانا چاہیے | باید ایشان از این اقدام تعلّل نہ ورزند |



| | |
|---|---|
| ۲۲۱- دنیا نہایت بے صبری سے اس کانفرنس کے انجام کی منتظر ہے | دنیا با نہایت ناشکیبائی منتظرِ سر انجام این کنفرانس است |
| ۲۲۲- اس کانفرنس کے خاتمہ پر زیادہ اعتماد نہیں کیا جا سکتا | نمی توان بہ پایانِ این کنفرانس اعتمادِ زیادی داشت |
| ۲۲۳- نتیجہ اس ہفتہ کے آخر تک آئے گا | نتیجہ تا آخرِ این ہفتہ ابلاغ می گردد یا خواہد گردید |
| ۲۲۴- حکومتِ پاکستان بیرونی حکومتوں کی مدد کے بغیر اپنے اصلاحی پروگرام چلانے پر قادر نہ ہوگی | دولتِ پاکستان بدونِ کمکِ دُوَلِ خارجی قادر بہ اجرای برنامۂ اصلاحی خود نہ خواہد بود |
| ۲۲۵- سکول کا پاکیزہ ماحول تمہارے بچوں کی تعلیم و تربیت کے مقاصد پورا کرنے میں فائدہ مند ثابت ہوگا | محیطِ پاکِ مدرسہ برای اجرای ہدفہای آموزش و پرورشِ اطفال شما سودمندی باشد |
| ۲۲۶- میں بغیر لگی لپٹی کے کہتا ہوں | بدونِ رو در بایستی می گویم |
| ۲۲۷- میں نے تین سو روپے وصول کیے | سیصد پولم را دریافت کردم |
| ۲۲۸- وہ ہمیشہ کھری بات کہتا ہے | او ہمیشہ رُک می گوید (نیز رُک اور ژک) |
| ۲۲۹- ایران نے ابھی تک مصر یونیورسٹی کی علمی اسناد کو تسلیم نہیں کیا ہے | ایران تاکنون (یا تا اکنون) مدارکِ دانشگاہ مصر را برسمیت نہ شناختہ است |
| ۲۳۰- اس بس میں کتنے آدمیوں کی جگہ ہے؟ | ظرفیتِ این اتوبوس چقدرہ (چہ قدر است)؟ |
| ۲۳۱- حقایق اس دعویٰ کی تائید نہیں کرتے | حقائق این ادعا را تائید نمی کند |
| ۲۳۲- اس بس میں بیس آدمیوں کی گنجائش ہے | در این اتوبوس ظرفیتِ بیس نفر است |
| ۲۳۳- اس جرم کی کیا سزا ہے؟ | مجازاتِ این جرم چیست؟ |
| ۲۳۴- آپ کا خط موصول ہوا | نامۂ شما واصل گردید |
| ۲۳۵- وہ بدحواس ہوگیا | عقلش بجائی (بہ جائی) نرسید (نہ رسید) |
| ۲۳۶- میں پرسوں بہاولپور جارہا ہوں | من پس فردا عازمِ بہاولپور ہستم |
| ۲۳۷- گھر کی بات ہے | خودمانیم |
| ۲۳۸- اسے عدالت میں پیش کیا گیا | بہ دادگاہ جلب شُد |

| اردو | فارسی |
| --- | --- |
| ۲۳۹- تو کل کلاس سے غیر حاضر تھا | تو دیروز غیبت کردی از کلاس |
| ۲۴۰- جناب کا حکم؟ | فرمایشاتِ جناب عالی؟ |
| ۲۴۱- کوئی حکم؟ | فرمایشی دارید؟ |
| ۲۴۲- نہیں کوئی بھی کام نہیں ہے | نخیر (نہ خیر) عرضی ندارم (نہ دارم) |
| ۲۴۳- سینیٹ ٹوٹ گئی | مجلس سنا منحل شُد |
| ۲۴۴- اب ہمیں اس معاملے کو نظرانداز کر دینا چاہیے | حالا ما بایدان قضیہ رامسکوت بگذاریم |
| ۲۴۵- میں تجویز کرتا ہوں | من پیشنہاد (پیش نہاد) می کنم |
| ۲۴۶- مبارکباد کا تار موصول ہوا | تلگرافِ شاد باش واصل گردید |
| ۲۴۷- کیا صاحب تشریف رکھتے ہیں؟ | آقا تشریف دارند؟ (یا آیا آقا......) |
| ۲۴۸- یوم آزادی کی تقریب پر ملک کے تمام سکولوں میں چھٹی ہے | بہ مناسبتِ روزِ استقلال در ہمہ مدارسِ کشور تعطیل است |
| ۲۴۹- طبقوں کی طرف سے اعلان ہوا | از طرف کلیہ اصناف اعلام شد |
| ۲۵۰- کیا حکم ہے؟ | چہ فرمایشی دارید؟ |
| ۲۵۱- آپ نے کیا فرمایا؟ | (شما) چہ فرمودید؟ |
| ۲۵۲- سہروردی کی وزارت ٹوٹ گئی ہے | کابینۂ سہروردی سقوط کردہ است |
| ۲۵۳- یہاں میونسپل ٹیکس ادا کیا جاتا ہے | اینجا (این جا) عوارضِ شہرداری پرداخت می شود |
| ۲۵۴- گولی اس کے ہاتھ میں لگی | گلولہ بدست (بہ دستِ) او صابت کرد |
| ۲۵۵- میں آپ کی خاطرداری نہ کر سکا | نتوانستم (نہ توانستم) از شما پذیرائی کنم |
| ۲۵۶- غریبی، بیکاری اور پس ماندگی ملک کے تمام مقامات میں چھائی ہوئی ہے | فقر و بیکاری وعقب ماندگی در ہمہ نقاط کشور حکم فرماست |
| ۲۵۷- ایک بل قومی اسمبلی میں پیش کیا گیا | لایحۂ قانونی بہ مجلسِ شورای ملی تقدیم کردند |
| ۲۵۸- خوب گذری، لیکن آپ یاد آتے رہے | خوش گذشت ولی جایِ شما خالی بود |
| ۲۵۹- وہ حاتم کی طرح خرچ کرتا ہے | او حاتم وار خرج می کند |



| اردو | فارسی |
| --- | --- |
| ۲۶۰- کیا آپ نے معاملے کے تمام پہلوؤں کو دیکھ لیا ہے؟ | آیا اطرافِ کار را دیدہ اید؟ |
| ۲۶۱- ملک کو کیا فائدہ پہنچا؟ | چہ نفعی عاید کشور شد؟ |
| ۲۶۲- اس نے لوگوں کے کندھے سے کون سا بوجھ اٹھایا ہے | کدام بار را از دوشِ مردم برداشتہ است؟ |
| ۲۶۳- بہت سے موثر اور فائدہ مند کام صورت پذیر ہوئے | خیلی کارہای مؤثر وسودمند صورت دادہ |
| ۲۶۴- آپ کی بڑی مہربانی | لطف شما زیاد ونیز التفات شما زیاد |
| ۲۶۵- وہ کل تشریف لائیں گے | ایشان فردا تشریف می آرند یا خواہند آورد |
| ۲۶۶- ابھی ابھی ٹھیک کیے دیتا ہوں | الآن درست می کنم |
| ۲۶۷- آپ نے مجھے اعزاز بخشا | مرا مشرف فرمودید |
| ۲۶۸- وہ شہر تشریف لے گئے ہیں | ایشان بہ شہر تشریف بُردہ اند |
| ۲۶۹- میں کل آؤں گا | فردا شرفیاب (شرف یاب) می شوم یا...... خواہم شد |
| ۲۷۰- میں آپ کی خدمت میں عرض کروں گا | بہ خدمتِ شما عرض می کنم یا...... خواہم کرد |
| ۲۷۱- میں اس کے ساتھ ایران گیا | من بہ اتفاقِ او بہ ایران رفتم |
| ۲۷۲- پردہ پیچھے ہٹا دیں | پردہ را پس زنید |
| ۲۷۳- آپ کہاں ٹھہرے ہوئے ہیں؟ | کجا اقامت کردہ اید؟ |
| ۲۷۴- مجھے کتاب عنایت کیجیے | کتاب را بہ من مرحمت کنید |
| ۲۷۵- سلام صبح | صُبح شما بخیر |
| ۲۷۶- کیا آپ سمجھ گئے ہیں؟ | ملتفت شُدید یا آیا ملتفت شدید؟ |
| ۲۷۷- آپ کو عید مبارک | عید شما مبارک |
| ۲۷۸- مجھے رخصت کیجیے | مرا مرخص بفرمائید |
| ۲۷۹- اجازت دیجیے | اجازہ بفرمائید |
| ۲۸۰- غذا کا تو کیا ذکر پانی بھی نہیں اترتا | آب نمی تواند پائین کند تا چہ رسد بہ غذا |
| ۲۸۱- فلمی صنعت نے نمایاں ترقی کی ہے | صنعت فیلم پیش رفتِ شایانی کردہ است |

۲۸۲- انہوں نے فالتو پرزے موٹر کار کے لیے خریدے
ایشان اشیای یدکی برائی اتومبیل خریدند

۲۸۳- آپ کو اختیار ہے
اختیار دارید

۲۸۴- سلام شب
شب بخیر یا شب بہ شما خوش

۲۸۵- آپ نے کرم فرمائی کی
لطف فرمودید

۲۸۶- آپ کی بڑی مہربانی
لطفِ عالی کم نشود (نہ شود)

۲۸۷- پیوند لباس کے رنگ سے ملتا جلتا ہونا چاہیے
وصلہ باید ہمرنگ (ہم رنگ) لباس باشد

۲۸۸- خدا آپ کو سلامت رکھے
سایۂ عالی مُستدام یا سایہ شما کم نشود (نہ شود)

۲۸۹- خدا حافظ
خدا حافظ شما

۲۹۰- تشریف لائیے
بفرمائید

۲۹۱- کیا بتاؤں؟
چہ عرض کنم؟

۲۹۲- یہاں تشریف لائیے
این جا تشریف بیاورید

۲۹۳- براہ مہربانی یہ کتاب مجھے دیجیے
بی زحمت این کتاب بمن (بہ من) بدہید

۲۹۴- انہوں نے سر نیچے جھکا لیے اور چپ ہو گئے
سرہا را بزیر افگندند و ساکت شدند

۲۹۵- آپ کی تکلیف فرمائی کا شکریہ
دست شما درد نکند (نہ کُند)

۲۹۶- مباحثہ شروع ہوا اور معاملہ لڑائی جھگڑے تک جا پہنچا
مباحثہ شروع شد و کار بہ مشاجرہ کشید

۲۹۷- آپ نے بہت تکلیف کی
بسیار زحمت کشیدید

۲۹۸- میں نے آپ کو تکلیف دی
بشما (بہ شما) زحمت دادم

۲۹۹- میں درخواست کرتا ہوں
خواہش می کنم یا استدعا می کنم یا تمنا می کنم

۳۰۰- آپ کو اختیار ہے
اختیار دارید

۳۰۱- انہوں نے میری جیبوں کی تلاشی لی
جیب ہای مرا وارسی کردند (یا آنان جیب......)

۳۰۲- یہ لاہور کی سب سے بڑی عمارت ہے
بزرگ ترین ساختمانہای کہ در لاہور است این است۔ نیز: ساختمانِ بزرگ ترین کہ در لاہور است اینست۔ نیز: این ساختمان بزرگ ترینِ ساختمانہای لاہور است۔ نیز: بزرگ ترینِ ساختمانی کہ در لاہور است' این است



۳۰۳- کیا آپ کل تشریف لائیں گے؟
فردا تشریف می آورید؟

۳۰۴- اسے اپنے سبق سے زیادہ دلچسپی نہیں ہے
او بہ درسہای خود زیاد علاقہ ندارد (نہ دارد)

۳۰۵- وہ ظاہر کرتا ہے کہ اسے شعر سے دلچسپی ہے
او تظاہر می کند کہ بشعر علاقہ دارد

۳۰۶- مجھے بھی یہی امید ہے
انشاءاللہ (اِن شاءاللہ)

۳۰۷- ماشاءاللہ وہ ایک اچھا لڑکا ہے
ماشاءاللہ پسر خوبیست (خوبی است)

۳۰۸- ماشاءاللہ وہ خوب سبق پڑھتا ہے
ماشاءاللہ او خوب درس می خوانَد

۳۰۹- خدا نہ کرے آپ بیمار ہوں
خدا نکند (نہ کند یا نہ کناد) مریض شوید

۳۱۰- میں آپ سے ملنا چاہتا ہوں
مَیل دارم سر کار را زیارت کنم

۳۱۱- یہ رنگ سب سے زیادہ پختہ ہے
این رنگ از ہمہ گرفتہ تر است

۳۱۲- پرویز دروازے سے ادھر ہی مڑ جاتا ہے
پرویز از دَمِ در آن طرف تر ردمی شود

۳۱۳- یہ بلبل سب سے زیادہ خوش آواز ہے
این بلبل از ہمہ بلبلہای دیگر خوش الحان تر است

۳۱۴- لاہور پاکستان کا ایک سب سے زیادہ گنجان آباد شہر ہے
لاہور یکی از پر جمعیت ترینِ شہر ہای پاکستان است

۳۱۵- اس سے زیادہ سچ بات آپ نے اپنی زندگی میں نہیں کہی ہے
از این راست تر سخن (یا سخنِ راست تر) در عمر خود نگفتہ (نہ گفتہ) اید

۳۱۶- وہ دوسروں سے اچھا ہے
نسبت بہ دیگران او بہتر است

۳۱۷- مردم آزاری سے تیرا مر جانا بہتر ہے
مُردنت بہ کہ مردم آزاری

۳۱۸- وہ آدمی تو میرے بھائی کی جگہ ہے
آن مرد سمتِ برادری بمن (بہ من) دارد

۳۱۹- رستم بہادر ترین ایرانیوں میں سے تھا
رستم یکی از دلاور ترین ایرانیان بود

۳۲۰- میں ناچ گانے کی فلم کو زیادہ پسند کرتا ہوں
من فیلم رقص و آواز را بیشتر دوست دارم

۳۲۱- یہ بہت اچھا ہے یا یہ بہت اچھی ہے
این خیلی بہتر است

۳۲۲- یہ چائے ہلکی ہے
این چای سبک (کم رنگ) است

۳۲۳- یہ چائے تیز ہے
این چای پُر رنگ است

۳۲۴- آپ کو کوئی بیماری تو نہیں ہے؟
کسالتی کہ ندارید (نہ دارید)؟

۳۲۵- اس کا مال یونہی برباد ہوا
مالِ او (یا مالَش) سگ خور شد

